بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

قالَ عَلَّامُ الْغُیُوبِ

وَمَا هُوَ عَلَى الْغَيْبِ بِضَنِينٍ

# علم غیب نبوی پر ایک تحقیقی جائزہ

مصنف

محمد علی حسن ماتریدی

# فہرست مضامین

# ✍ عارف رضا مصباحی مدرس جامعہ غازی آباد

الحمد للہ العلیم والصلاۃ والسلام علی رسولہ اللذی اعطی العلم العلیم وعلی آلہ واصحابہ المکرمین

ہر عیب سے پاک اللہ جل شانہ نے سب سے پہلے اپنے نور سے اپنے آخری نبی محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کے نور کو پیدا فرمایا پھر نبی کریم کے نور سے ساری کائنات کو وجود کی چادر بخشی، اور اپنی تمام مخلوق میں سب سے معظم ومکرم اور سب سے افضل واعلی اور اپنا سب سے محبوب وپیارا اپنے آخری نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو بنایا، اپنے حبیب کو سارے اختیارات اور مکمل طاقت عطافرما کر اپنے محبوب کی رضا کو اپنی رضا قرار دیا

**خدا کی رضا چاہتے ہیں دوعالم　　　خدا چاہتا ہے رضائے محمد**

ماکان ومایکون کے زیور علم سے آپ کے سینہ مبارک کو منور فرمایا۔

**اور کوئی غیب کیا تم سے نہاں ہو بھلا　　　جب نہ خدا ہی چھپا تم پہ کروڑوں درود**

یقیناً مصطفی جان رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ کریم کی طرف سے علم غیب حاصل ہے اور یہ امر اہل سنت الجماعت کے نزدیک تسلیم شدہ ہے، کثیر دلائل نقلیہ وعقلیہ سے یہ امر سورج کی ٹکیہ سے بھی زیادہ روشن اور واضح ہے کہ جس میں شک وشبہ کی کوئی تاریکی نہیں مگر بعض ان اللذین کفرواسواء علیھم الی آخرالآیہ کے مصداق، امت مسلمہ کے اتحاد کا شیرازہ بکھیرنے والوں نے اس آسان اور بدیھی امر کو ایک مسئلہ بنا کر کھڑا کردیا، اور قوم مسلم میں انتشار وافتراق کی ایسی ہوا چھوڑی جس کی بدبو سے آج بھی قوم مسلم پریشان اور شش وپنج میں ہے۔

دل میں بڑی ٹھیس پہونچتی ہے ایسے کم ظرف لوگوں کی گھٹیا سوچ پر کہ جس رسول کا صدقہ کھاتے ہیں، جس نبی کا کلمہ پڑھ کر اپنے آپ پر مسلمان کا ٹائٹل لگاتے ہیں، جس رسول کے صدقے میں انہیں زبان ملی آج اسی رسول کی اعلی وارفع شان میں زبان درازی کرتے ہیں زبان لمبی کرتے کرتے اتنی لمبی کر گئے کہ مصطفی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے علم غیب کے بارے میں بکواس کی کہ (معاذ اللہ) محمد صلی اللہ علیہ والہ وسلم کے جیسا علم تو جانوروں اور پاگلوں کو بھی ہے اور شیطان ملعون کے علم کو آپ کے علم سے بڑھا کر اپنے آپ سے مسلمان نام کے ٹائٹل کا حق بھی گنوا بیٹھے الحمد للہ سنی علماء کی ایک بڑی تعداد نے ثبوت علم غیب مصطفی پر سینکڑوں کی تعداد میں تحقیقی کتب ورسائل تحریر فرمائے۔ زیر مطالعہ کتاب (علم غیب نبوی پر ایک تحقیقی جائزہ) **مولانا علی حسن ماتریدی** کی ایک مایہ ناز اور تازہ تصنیف ہے، موصوف نے ایسا دلچسپ انداز اور تحقیقی اسلوب اپنایا ہے کہ دل کرتا ہیکہ بس پڑھتے جاؤ پڑھتے جاؤ، اکتاہٹ اور تھکن کا احساس تک نہیں ہوتا، اللہ کریم اس کتاب کو بھٹکے ہوؤں کے لیے مشعل راہ بنائے اور موصوف کو اس کا اجر عظیم عطا فرما کر عوام وخواص میں اس کی مقبولیت کو عام فرمایے... آمین بجاہ النبی الکریم

## ✍ بدر عالم مصباحی، صدر المدرسین الجامعۃ الاشرفیہ مبارک پور، اعظم گڈھ، یوپی

نحمد اللہ العلیم والصلوۃ والسلام علی رسولہ العظیم وعلی آلہ واصحابہ الذین ھم فازوا بالدین القویم۔

مصطفی کریم علیہ الصلوۃ والتسلیم کے لیے علم غیب عطائی مسلمات اہل سنت سے ہے، کثیر دلائل وشواہد سے یہ مسئلہ اس طرح منقح اور واضح ہے کہ شبہات کی گنجائش نہیں، آیات قرآنیہ، احادیث نبویہ اس کے ثبوت پر ناطق ہیں، لیکن بعض فتنہ پرور اور شر انگیز عناصر نے اس بدیہی اور مسلم الثبوت امر کو مسئلہ بنادیا اور امت مسلمہ کے درمیان افتراق وانتشار کا بیج بو دیا، یہ بہت بڑا المیہ رہا کہ جس رسول کا کلمہ پڑھ کر اپنے آپ کو مسلمان کہلانے کا اعزاز پایا اسی رسول کی شان میں تنگ نظری سے کام لے کر ان کے لیے علم غیب کا انکار کرنے کے لیے اس حد تک چلے گئے کہ ان کے علم شریف کو جانوروں پاگلوں جیسا بتا کر مسلمان ہونے کے اعزاز کو ہی کھو دیا، لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم الحمد للہ علمائے اہل سنت کی ایک بڑی تعداد نے علم غیب مصطفی کے اثبات پر تحقیقی کتب ومقالات تحریر فرمایا۔

زیر مطالعہ رسالہ (علم غیب نبوی پر ایک تحقیقی جائزہ) **مولانا علی حسن ماتریدی**، کی تازہ تصنیف ہے، نام ہی سے پوری کتاب کا مقصد واضح ہے، میں نے جگہ جگہ سے مطالعہ کیا، کتاب تحقیقی انداز میں ترتیب دی گئی ہے، علم غیب سے متعلق کافی مواد جمع کرنے کی خوب صورت کوشش ہے۔اللہ کریم ان کی کوشش کو قبول فرمائے اور اجر عظیم عطا فرمائے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

**نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم وعلی آلہ وصحبہ أجمعین**

ألحمد للہ رب العالمین والصلوۃ والسلام علیٰ سید الأنبیاء والمرسلین وعلی آلہ وصحبہ اجمعین بفضلہ تعالیٰ عاشقان رسول اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم علم غیب عالم ماکان ویکون در اللہ المکنون سر اللہ المخزون صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر لکھتے رہے۔اعلی حضرت سرکار امام احمد رضا رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے الدولۃ المکیۃ بالمادۃ الغیبیۃ انباء المصطفی بحال سر واخفی انباء الحی-خالص الاعتقاد وغیر ھم کئی کتب تصنیف فرمائیں **عزیز مکرم محمد علی حسن ماتریدی زید شرفہ** متعلم ہیں کام بہت اچھا کیا عالمانہ مفکرانہ تحقیق ہے اللہ کرے زور قلم اور زیادہ ہو رسالہ ھذا علم غیب نبوی پر ایک تحقیقی جائزہ میں یہ ثابت کیا گیا ہے علام الغیوب اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے نبی رسول کریم رؤف ورحیم علیہ أفضل الصلاۃ واکرم التسلیم کو پوری کائنات کا علم دیا علم ماکان ومایکون علوم خمسہ سب سے بڑھ کر اپنا دیدار کرایا سب سے بڑا غیب اللہ تعالیٰ ہے-غیب الغیب ہے اسی لیے اعلی حضرت سرکار رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں

**اور کوئی غیب کیا تم سے نہاں ہو بھلا**   **جب نہ خدا ہی چھپا تم پہ کروڑوں درود**

سرکار ابد قرار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ہر بات سے غیب ثابت ہوتا ہے مثلاً میرے سرکار ابد قرار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ الصلوۃ عماد الدین ترجمہ نماز دین کا ستون ہے کسی نے دیکھا میرے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا مان لیا سرکار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جزا سزا حق ہے قبر کے احوال قیامت جنت دوزخ فرشتے نور سے ہیں جن اگ سے ہیں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بات پر ایمان۔عقیدہ۔یقین لازم ہے فرض ضروری ہے یؤمنون بالغیب یہی ہے جو مولی تعالی نے قرآن پاک میں سورۃ بقرہ میں فرمایا وہ جو بے دیکھے ایمان لائے (کنزالایمان) مولی تعالی اہل سنت کے عقائد کو اچھا رکھے جن کی تعلیمات اعلی حضرت سرکار رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دی ہیں

**مسلک اعلی حضرت پہ قائم رہو**   **زندگی دی گئی ہے اسی کیلئے**

(حضور تاج الشریعہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ)

محمد عمران رضا قادری

**٥ ذوالقعدہ سنہ ہجری ١٤٤٦**

**٣ مئی ٢٠٢٥ شب یکشنبہ**

# ✍ ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری

**بسم اللہ الرحمٰن الرحیم**

الحمد للہ الذی أنزل الفرقان علی عبدہ لیکون للعالمین نذیراً والصلاۃ والسلام علی من کان بنور الوحی بصیراً وعلی آلہ وصحبہ نجوم الھدی وسُرج الدُّجی أما بعد:

علمِ غیب نبوی پر تحقیقی جائزہ ایک ایسی نادر اور وقیع تصنیف ہے جو موجودہ فکری واعتقادی انتشار کے دور میں گویا چراغِ راہ ہے یہ کتاب صرف ایک علمی کاوش نہیں بلکہ ایک عقائدِ اہلِ سنت کی حفاظت پر مامور قلبِ سلیم اور قلمِ حکیم کی صدائے حق ہے جو شرک و بدعت کے الزامات کی گرد جھاڑ کر خالص محبتِ نبوی ﷺ کے جامِ حقائق سے تشنگانِ معرفت کو سیراب کرتی ہے۔

اس عظیم الشان علمی وروحانی سفر کے **مصنف محمد علی حسن ماتریدی** نے نہایت جرأت مندی بصیرت افروزی اور دقتِ نظری کے ساتھ اس موضوع کا احاطہ فرمایا ہے۔ان کا قلم جہاں استدلالِ قرآنی استنادِ حدیثی اور التفاتِ اقوالِ سلف کے جلوے بکھیرتا ہے وہیں عشقِ نبوی کے ریشم میں ملفوف محبت بھرے لہجے سے بھی قلوب کو گرمادیتا ہے

کتاب میں علمِ غیب کی اقسام: ذاتی وعطائی مطلق ومقید جیسے دقیق مباحث کو سادہ مگر محققانہ انداز میں بیان کیا گیا ہے۔ وحی الہام، کشف، رؤیائے صالحہ، معجزہ وغیرہ کو جس ترتیب اور شرح کے ساتھ پیش کیا گیا ہے وہ محض علمی بصیرت ہی نہیں بلکہ روحانی ذوق کا بھی مظہر ہے۔

مصنف محترم نے ان تمام شبہات کا محققانہ جواب دیا ہے جو منکرینِ علمِ غیبِ نبوی کی طرف سے پیش کیے جاتے ہیں۔ان کا انداز نہ توجذباتی ہے نہ مبالغہ آمیز بلکہ ایک عالمانہ وقار اور سلَف صالحین کے طرزِ بیان کا حسین تسلسل ہے۔

اللہ تبارک وتعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ مصنف کی اس علمی خدمت کو شرفِ قبولیت سے نوازے اسے عقائدِ اہلِ سنت کا محکم قلعہ بنائے اور آنے والی نسلوں کے لیے ہدایت وبصیرت کا ذریعہ بنائے۔

**آمین یارب العالمین بجاہ سید المرسلین ﷺ**　　　　**والسلام علیٰ من اتبع الھدیٰ**

**12 ذوالحجہ 1446ھ، بمطابق 9 جون 2025ء**

# مقدمہ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِی عَلَّامُ الْغُیُوبِ، غَفَّارُ الذُّنُوبِ، سَتَّارُ الْعُیُوبِ، مُقَلِّبُ الْقُلُوبِ، وَمُصَرِّفُ الدُّرُوبِ۔

وَصَلَّی اللّٰهُ عَلَی سَیِّدِ الْمَحْبُوبِ، شَافِعِ الْخَلَائِقِ یَوْمَ الْکُرُوبِ، الْمُرْسَلِ بِالْحَقِّ إِلَی الشُّعُوبِ۔

وَعَلَی آلِ الْبَیْتِ الْأَطْهَارِ الْقُرُوبِ، نُورِ الْقُلُوبِ، وَسُفُنِ النَّجَاةِ فِی بَحْرِ الْغُیُوبِ، حُبُّهُمْ فَرْضٌ وَتَرْکُهُ مِنَ الذُّنُوبِ۔

وَرَضِیَ اللّٰهُ عَنِ الصَّحْبِ الْکِرَامِ الطُّیوب، نُجُومِ الْهُدَی فِی الظُّلُمَاتِ وَالْخُطُوبِ، صَدَقُوا الْوَعْدَ وَنَالُوا الْمَطْلُوبَ۔

اَمَّا بَعْدُ! فَقَدْ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی فِی مُحْکَمِ الْکِتَابِ الْمَکْتُوْب

عٰلِمُ الْغَیْبِ فَلَا یُظْهِرُ عَلٰی غَیْبِهٖۤ اَحَدًا ﴿۲۶﴾ اِلَّا مَنِ ارْتَضٰی مِنْ رَّسُوْلٍ

اللہ تبارک و تعالیٰ کا شکر ہے، جس نے اہلِ حق کے قلوب کو علمِ حق کے نور سے منور فرمایا، اور اہلِ بصیرت کو اپنی معرفت کے اسرار سے آگاہی بخشی۔ وہی خالقِ کائنات، مالکِ ازل و ابد، جس نے ہر شے کا علم اپنے علمِ قدیم سے گھیر رکھا ہے۔ اسی کی عطا سے اُس محبوبِ کبریا صلی اللہ علیہ وسلم کو وہ علمِ کامل عطا ہوا جو بندوں کے علم سے ماورا ہے، اور جس کی ایک جھلک دیکھ کر فرشتے بھی دم بخود رہ جاتے ہیں۔

یہ حقیقت اظہر من الشمس ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے مناقب و فضائل اور آپ کی شانِ علم و معرفت، محض کسی علمی یا نظری بحث کا عنوان نہیں، بلکہ ایمان کا بنیادی تقاضا ہے۔ یہ عقیدہ، محبت، نسبت اور بندگی کا مقام ہے، جہاں عقل بھی سرِ نیاز جھکا دیتی ہے اور تحقیق بھی تعظیم کے دائرے سے باہر نہیں نکلتی۔ علمِ غیبِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا مسئلہ ایسا نہیں کہ اس پر رائے زنی کی جائے، بلکہ یہ ایسا نور ہے جسے دلوں سے سمجھا جاتا ہے، اور زبانِ تصدیق سے مانا جاتا ہے۔

**یہی وہ محرک ہے** جس نے مجھے، ایک ادنیٰ طالبِ علم کو، اس عظیم، دقیق، حساس اور جلیل القدر موضوع پر قلم اٹھانے کی جسارت عطا فرمائی۔ آج کے دور میں جب کہ فتنہ انکار و تحریف اپنے پنجے گاڑ چکا ہے، اور عقائدِ اہلِ سنت کو شکوک و شبہات کے کانٹے چبھائے جا

رہے ہیں، تو دل میں خواہش پیدا ہوئی کہ علمِ غیبِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم جیسے ایمان افروز اور اعتقاد آفرین موضوع پر ایک ایسی کتاب مرتب کروں جو نہ صرف علمی و تحقیقی ہو، بلکہ عوام و خواص کے لیے یکساں مفید اور قابلِ فہم ہو۔

چنانچہ میں نے اس کتاب کا نام "**علم غیب نبوی پر ایک تحقیقی جائزہ**" رکھا، کہ جس میں نہ صرف اس مسئلے کی اعتقادی حیثیت کو واضح کیا ہے، بلکہ اس کی نوعیت، دائرہ، حد و حدود، اور صفاتِ الٰہیہ و نبویہ کے فرق کو مدلل انداز میں بیان کیا ہے۔ اس کتاب کا انداز آسان مگر تحقیقی ہے، اسلوب سادہ مگر پراثر ہے، اور دلائل مستند و معتبر ہیں۔ سب سے اہم بات یہ ہے کہ اس کتاب میں قرآن کو اول درجہ پر حوالہ بنایا گیا ہے، کیونکہ قرآنِ مجید ہی ہر دینی استدلال کی اساس و بنیاد ہے۔ پھر احادیثِ مبارکہ سے استشہاد کیا گیا ہے، اور اکابر و اسلاف کے اقوال کو جدید پیرائے میں پیش کیا گیا ہے۔

یہ کتاب فقط ایک مطالعہ نہیں، بلکہ ایک عقیدے کی تجدید ہے۔ اس میں چالیس اعتراضات کے جوابات نہایت تفصیل سے دیے گئے ہیں۔ مخالفین کا نقطۂ نظر بھی پیش کیا گیا ہے، تاکہ انصاف کا تقاضا پورا ہو اور قارئین کو دونوں اطراف کا مکمل علمی و اعتقادی جائزہ میسر آئے۔ جوابات میں نہ صرف دلائلِ شرعیہ ہیں، بلکہ بعض مقامات پر مصنف کی قلبی وارداتیں، جذبات، اور مشاہدات بھی تحریر کیے گئے ہیں، تاکہ قاری اس موضوع کو صرف علمی نہیں، روحانی و قلبی جہت سے بھی محسوس کرے۔

**میں نے اس کتاب کی ابتدا 6 شوال 1446ھ کو کی**، اور اللہ رب العزت کے فضل و کرم سے **اس کا اختتام 14 شوال 1446ھ کو ہوا۔** یہ چند دن میرے لیے فقط قلمی مشقت نہیں بلکہ روحانی تڑپ، فکری تسکین، اور ایمانی سرور کے ایام تھے۔ یوں لگا کہ جیسے خود سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانی نصرت شاملِ حال ہو، اور کاتب کے ہاتھ قلم نہیں بلکہ نسبتِ مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم سے رواں ہوں۔

## نصیحت

**اے میرے پیارے!**

یاد رکھو، ایمان سب سے قیمتی متاع ہے۔ دنیا کی ہر دولت، ہر عزت، ہر علم، ہر فہم، اور ہر طاقت، اگر ایمان سے خالی ہو تو وہ بیکار ہے۔ اور جب ایمان سلامت ہو، تو بے سر و سامانی بھی نعمت بن جاتی ہے۔ ایمان، صرف چند عقائد کا مجموعہ نہیں، بلکہ وہ روشن چراغ ہے جو دل میں جلتا ہے، اور بندے کو اندھیروں سے نکال کر روشنی کی طرف لاتا ہے۔

آج فتنے کروٹیں لے رہے ہیں، دین کے نام پر دین کو مسخ کیا جارہا ہے۔ایمان کے قلعے پر باطل حملہ آور ہے۔ہر گلی، ہر بستی، ہر محفل میں شکوک وشبہات کی گرد اُڑ رہی ہے۔ان حالات میں ایمان کی حفاظت سب سے بڑی عبادت ہے۔اور ایمان کی بنیاد، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر کامل یقین، ان کی شانِ رفیعہ کا اعتراف، اور ان کے علم و مرتبے کی حقانیت کو دل سے ماننا ہے

**اے میرے دل کے سکون!**

یہ جان لو کہ علمِ غیبِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا انکار، محض کسی بات کا انکار نہیں، بلکہ یہ محبت، نسبت، ادب اور ایمان کی جڑ کاٹنے کے مترادف ہے۔جو کہتا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم غیب نہیں جانتے تھے، وہ دراصل اُن صفاتِ کاملہ کا انکار کرتا ہے جو اللہ نے اپنے محبوب کو عطا فرمائیں۔اور جب یہ انکار دل میں بیٹھ جائے تو پھر ادب رخصت ہو جاتا ہے، اور جب ادب جاتا ہے، تو ایمان بھی رخصت ہو جاتا ہے۔

**اے آنکھوں کی ٹھنڈک!**

اپنے دل میں یہ پختہ کرلو کہ اللہ نے جو چاہا، اپنے نبی کو عطا فرمایا۔ربِّ قدیر نے فرمایا: "عالم الغیب فلا یظہر علی غیبہ أحداً إلا من ارتضی من رسول"۔اس کا مطلب صاف ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے علمِ غیب میں سے جتنا چاہے، جس نبی کو چاہے، عطا کرتا ہے۔تو جب رب نے عطا فرمایا، تو انکار کرنے والے کون ہوتے ہیں؟ اگر ہمارا دل اس عطا پر خوش ہوتا ہے، تو سمجھو ہمارا دل سلامت ہے، اور اگر اس پر تنگی محسوس ہو، تو ایمان کا جائزہ لینے کی ضرورت ہے۔

**اے عزیز!**

عقیدہ کبھی "رائے" سے نہیں بنتا، بلکہ عقیدہ "اطاعت" سے بنتا ہے۔جو سلفِ صالحین کے نقشِ قدم پر چلے، وہی اہلِ ایمان ہے۔ہمارے اکابر نے، امام احمد رضا خان، شاہ عبد العزیز محدث دہلوی، امام سیوطی، قاضی عیاض، اور دیگر بزرگانِ دین نے علمِ غیبِ نبوی پر واضح دلائل کے ساتھ کتب لکھیں۔اگر تم ایمان کی روشنی چاہتے ہو، تو ان ہی کی راہوں کو تھام لو۔

**اے اہلِ محبت!**

تمہارا رشتہ مصطفیٰ کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے صرف اُمت کا نہیں، بلکہ عشق کا ہے، نسبت کا ہے، ادب کا ہے۔جو انکار کے بیج بوتے ہیں، وہ دراصل تمہارے دلوں سے اس نسبت کو کاٹنا چاہتے ہیں۔ہوشیار رہو، یہ فتنے صرف عقل سے نہیں، عشق سے شکست کھاتے ہیں۔علم کے ساتھ محبت ہو، دلیل کے ساتھ ادب ہو، تب جا کر عقیدہ سلامت رہتا ہے۔

لہٰذا!

**اے میرے قیمتی ساتھی!**

اگر تم چاہتے ہو کہ تمہارا ایمان قبر میں تمہارا سہارا بنے، تو نبی کی عظمت پر کبھی سودا نہ کرو۔ چاہے ساری دنیا تم سے روٹھ جائے، مگر نبی کی عزت کا ایک لمحہ بھی تمہارے دل سے نہ نکلے۔ یہی تمہاری نجات کا راستہ ہے۔ یہی تمہارے بچوں کے لیے ترکہ ہے، یہی تمہاری نسلوں کی خیر کا ضامن ہے۔

## کتاب "علم غیب نبوی پر ایک تحقیقی جائزہ" کے نمایاں فوائد

### 1. ایمان کی تجدید و تقویت:

یہ کتاب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے علمِ غیب کے اثبات پر محققانہ روشنی ڈالتی ہے، جس سے محبتِ رسول مضبوط ہوتی ہے اور ایمان میں تازگی آتی ہے۔

### 2. عوام و خواص دونوں کے لیے یکساں مفید:

کتاب کا اسلوب عام فہم مگر تحقیقی ہے، جس سے ہر طبقے کے لوگ فائدہ اٹھا سکتے ہیں، خواہ وہ عام قاری ہو یا عالم، طالب علم ہو یا خطیب۔

### 3. عقیدۂ اہلِ سنت کی وضاحت:

علمِ غیبِ نبوی پر اہلِ سنت کا مؤقف نہایت وضاحت، دلائل اور حسنِ ترتیب کے ساتھ بیان کیا گیا ہے، جو گمراہیوں سے بچاؤ کا ذریعہ ہے۔

### 4. مخالفین کے اعتراضات کا مسکت جواب:

کتاب میں تقریباً چالیس اعتراضات کا علمی و تحقیقی رد کیا گیا ہے، جس سے باطل نظریات کا ابطال اور حقانیت کا اظہار ہوتا ہے۔

### 5. قرآن و حدیث کی روشنی میں استدلال:

کتاب کی بنیاد قرآن کریم کی آیاتِ مبارکہ اور احادیثِ نبویہ پر ہے، جس سے دلائل کی پختگی اور برہان کی روشنی حاصل ہوتی ہے۔

### 6.علم و عشق کا حسین امتزاج:

یہ کتاب نہ صرف علم کا خزینہ ہے بلکہ محبتِ مصطفیٰ سے لبریز ہے، جو دل کو روشن اور روح کو مطمئن کرتی ہے۔

### 7.سلف صالحین کی فکر کا تسلسل:

کتاب میں سلف صالحین کے طرزِ بیان اور تحقیق کو جدید اسلوب میں پیش کیا گیا ہے، جو قدیم اور جدید فہم کا حسین سنگم ہے۔

### 8.اہلِ سنت کے نوجوانوں کے لیے راہنما:

آج کے فتنہ خیز دور میں یہ کتاب نوجوانوں کو اعتقادی فتنوں سے محفوظ رکھنے والی ایک مضبوط فکری ڈھال ہے۔

### 9.خطباء، علماء، محققین اور طلبہ کے لیے خزانہ:

دلائل، حوالے، ترتیب اور موضوعات کی وسعت کے لحاظ سے یہ کتاب ایک بھرپور علمی مواد فراہم کرتی ہے۔

### 10.عقیدے کے استحکام کی ضمانت:

اس کتاب کا مطالعہ قاری کو عقیدۂ علمِ غیبِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم میں پختہ، مطمئن اور باادب بنا دیتا ہے، جو ایمان کی بقا اور نجات کے لیے ضروری ہے۔

میری دلی دعا ہے کہ یہ کتاب خواص کے لیے علمی و تحقیقی سرور کا باعث بنے، اور عوام کے لیے ایمان کو تازہ کر دینے والی دلیل و حجت۔ یہ محض میرا علمی اظہار نہیں بلکہ ایک ایمانی قرض کی ادائیگی ہے۔ اس عہدِ زوال میں، جب کہ صداقتیں مصلحتوں کی نذر ہو چکی ہیں، اور عقائدِ اہلِ سنت کو فقط تاویلات کی نذر کیا جا رہا ہے، ایسے وقت میں **"علمِ غیبِ مصطفیٰ"** ایک چراغ کی مانند ہے جو راہ کو روشن کرے گا، اور ان شاءاللہ، اہلِ حق کے قلوب کو جِلا دے گا۔

اللہ تعالیٰ اس کتاب کو میرے لیے صدقۂ جاریہ بنائے، اور اسے امتِ مسلمہ کے دلوں میں رسوخ و قبولیت عطا فرمائے۔ جنہوں نے انکارِ علمِ غیبِ نبوی کو اپنا مشن بنا رکھا ہے، اللہ تعالیٰ انہیں حق کی روشنی دکھائے، اور ہمیں استقامت کے ساتھ اہلِ سنت کے عقائد پر قائم و دائم رکھے۔

## آمین یارب العالمین۔

## باب اول: علمِ غیب کی تعریف، اقسام اور اس کا بنیادی نظریہ

### 1. لغوی تعریف

**علم**: جاننا، واقفیت حاصل کرنا

**غیب**: وہ چیز جو حواس یا عقل سے مخفی ہو، یعنی جو دکھائی نہ دے

**ترکیباً: "علمِ غیب" کا مطلب ہے ایسی چیزوں کا جاننا جو ظاہری اسباب، حواسِ خمسہ، یا عقل و تجربے سے معلوم نہ ہو سکیں۔**

2 اصطلاحی تعریف علمِ غیب وہ علم ہے جو: زمان و مکان سے ماورا ہو ظاہری اسباب سے بالاتر ہو

کسی مخلوق کو، اللہ تعالیٰ کے بتانے یا عطا کرنے سے حاصل ہو

### 3 علمِ غیب کی اقسام باعتبارِ ماخذ کے لحاظ سے:

علمائے اہلِ سنت نے دو بڑی اقسام بیان کی ہیں، اور ان دونوں کی تفصیلات دلائل و حوالہ جات کے ساتھ درج ذیل ہیں:

### 1. علمِ غیبِ ذاتی (ذاتی علمِ غیب)

تعریف: ایسا علمِ غیب جو کسی سے سیکھے بغیر، کسی ذریعہ کے بغیر، از خود ہو۔ یہ صرف اللہ تعالیٰ کی صفت ہے۔

دلائل قرآن:

"عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ"

ترجمہ: وہی غیب اور ظاہر کا جاننے والا ہے۔

سورۃ الحشر: 22

حدیث: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"لا يعلم الغيب إلا الله"

ترجمہ: غیب کا علم صرف اللہ جانتا ہے۔

صحیح مسلم: 201

عقائد کی کتابوں سے:

علامہ سعد الدین التفتازانی فرماتے ہیں: العلم الذاتی لا یکون إلا لله" یعنی ذاتی علم اللہ کو ہے

## 2. علمِ غیبِ عطائی (عطائی علمِ غیب)

تعریف: ایسا علمِ غیب جو اللہ تعالیٰ کسی نبی، ولی یا بندے کو عطا کرے۔ یہ مخلوق کے لیے ممکن ہے، مگر اللہ کی اجازت اور عطا سے۔

**دلائل قرآن:**

"عَالِمُ الْغَيْبِ فَلَا يُظْهِرُ عَلَىٰ غَيْبِهِ أَحَدًا * إِلَّا مَنِ ارْتَضَىٰ مِن رَّسُولٍ"

ترجمہ: وہی غیب کا جاننے والا ہے، اور اپنے غیب پر کسی کو مطلع نہیں کرتا، سوائے اپنے پسندیدہ رسولوں کے۔

سورۃ الجن: 26-27

"ذَٰلِكَ مِنْ أَنبَاءِ الْغَيْبِ نُوحِيهِ إِلَيْكَ" سورۃ ہود: 49

ترجمہ: یہ غیب کی خبریں ہیں جو ہم آپ کی طرف وحی کرتے ہیں۔

**حدیث:** نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت، فتنوں، دجال، جنت و دوزخ، شہادتِ عثمان، فتوحاتِ اسلام وغیرہ کی خبر دی —— جو سب غیبی خبریں تھیں۔

**عقائد کی کتابوں سے:**

امام احمد رضا خان رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

" عطائی علمِ غیب انبیاء و اولیاء کو حاصل ہے، مگر یہ اللہ کی عطا سے ہوتا ہے، نہ کہ ان کی ذاتی طاقت سے۔ "

فتاویٰ رضویہ،

## 4: عَلمِ غیب کی اقسام باعتبارِ موضوع

یعنی جس چیز یا امر پر علمِ غیب حاصل ہو رہا ہو، اس بنیاد پر علمائے اہلِ سنت نے دو بنیادی اقسام بیان کی ہیں:

### 1: علمِ غیبِ مطلق

تعریف: ایسا علمِ غیب جو تمام غیبی امور کا احاطہ کرے — ہر چیز کا علم، ہر وقت، ہر پہلو سے — جس میں کسی قسم کی کمی، خطا یا جہالت کا امکان نہ ہو۔ یہ صرف اللہ کے لیے مخصوص ہے۔

دلائلِ قرآن:

" إِنَّ اللَّهَ عِندَهُ عِلْمُ السَّاعَةِ وَيُنَزِّلُ الْغَيْثَ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْأَرْحَامِ ۖ وَمَا تَدْرِي نَفْسٌ مَّاذَا تَكْسِبُ غَدًا ۖ وَمَا تَدْرِي نَفْسٌ بِأَيِّ أَرْضٍ تَمُوتُ ۚ إِنَّ اللَّهَ عَلِيمٌ خَبِيرٌ" سورۃ لقمان:34

ترجمہ: بے شک اللہ ہی کے پاس قیامت کا علم ہے، وہی بارش نازل فرماتا ہے، وہی جانتا ہے جو رحموں میں ہے۔

شرح: یہ آیت "مطلق علمِ غیب" کو اللہ کے ساتھ خاص کرتی ہے۔ یعنی اللہ ہر ہر معاملے کو ہر ہر وقت جانتا ہے۔

### 2: علم غیب مقید

تعریف: ایسا علمِ غیب جو کسی خاص بات، خاص وقت، یا خاص جگہ تک محدود ہو۔

یہ علم اللہ تعالیٰ اپنے بندوں (انبیاء، اولیاء، صالحین) کو عطا فرماتا ہے۔

دلائلِ قرآن: مثال:

"وَيُنَبِّئُكُم بِمَا تَأْكُلُونَ وَمَا تَدَّخِرُونَ فِي بُيُوتِكُمْ" سورۃ آل عمران:49

حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا: میں تمہیں وہ بتاتا ہوں جو تم کھاتے ہو اور جو اپنے گھروں میں ذخیرہ کرتے ہو۔

#### اہم نکتہ:

علمِ غیبِ مقید کی بنیاد اذنِ الٰہی (اللہ کی اجازت) پر ہوتی ہے۔

بندہ چاہے نبی ہو یا ولی، اس کا علم، محدود، اور عطائی ہوتا ہے — یعنی جہاں تک اللہ چاہے۔

## علمِ غیب کی اقسام باعتبارِ طریق

،یعنی وہ ذرائع یا راستے جن سے کسی بندے کو غیبی علم حاصل ہوتا ہے۔

علمِ غیب بذاتہ صرف اللہ تعالیٰ کا ہے، لیکن وہ کسی کو چاہے تو کسی ذریعے سے عطا کر سکتا ہے۔ انہی ذرائع کو "باعتبارِ طریق" علمِ غیب کی اقسام کہا جاتا ہے۔

### 1: بذریعہ وحی

تعریف: ایسا علمِ غیب جو اللہ تعالیٰ براہِ راست یا فرشتے کے ذریعے اپنے نبی کو وحی کی صورت میں عطا کرے۔

دلائل قرآن:

"وَمَا كَانَ لِبَشَرٍ أَن يُكَلِّمَهُ اللَّهُ إِلَّا وَحْيًا أَوْ مِن وَرَاءِ حِجَابٍ أَوْ يُرْسِلَ رَسُولًا" سورۃ الشوریٰ: 51

ترجمہ: کسی بشر سے اللہ کا کلام نہیں ہوتا مگر وحی کے ذریعہ، یا پردے کے پیچھے سے، یا فرشتہ بھیج کر۔

"ذَٰلِكَ مِنْ أَنبَاءِ الْغَيْبِ نُوحِيهِ إِلَيْكَ" سورہ ہود: 49

## حاملین:

**تمام انبیاء علیہم السلام**

### 2: بذریعہ الہام

تعریف: ایسا علم جو اللہ تعالیٰ کسی نبی یا ولی کے دل میں القا کرے، بغیر کسی فرشتے یا وحی کے۔

**دلائل قرآن:**

"وَأَوْحَيْنَا إِلَىٰ أُمِّ مُوسَىٰ أَنْ أَرْضِعِيهِ" سورۃ القصص: 7

ترجمہ: اور ہم نے موسیٰ کی ماں کی طرف الہام کیا۔

**حدیث:**

**،عن عائشة ،عن النبی صلی الله علیه وسلم، انه کان یقول: "قد کان یکون فی الامم قبلکم محدثون، فإن یکن فی امتی منهم احد، فإن عمر بن الخطاب، منهم"، قال ابن وهب: تفسیر محدثون ملهمون**

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے اور انھوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی، کہ آپ فرمایا کرتے تھے۔ "تم سے پہلے کی امتوں میں ایسے لوگ تھے جن سے بات کی جاتی تھیں اگر ان میں سے کوئی میری امت میں ہے تو عمر بن خطاب انھی میں سے ہے۔" ابن وہب نے کہا: مُحَدَّثُونَ کا مطلب ہے جن پر الہام کیا جاتا ہو۔

**حاملین:**

**انبیاء، اولیاء، صالحین**

### 3: بذریعہ کشف

تعریف: ایسا روحانی ادراک جس میں اللہ تعالیٰ کسی ولی، عارف یا صالح کے دل پر پردہ ہٹا دیتا ہے اور اسے غیب کی کوئی بات سجھا دیتا ہے۔

دلائل (اشارہ واستنباط) قرآن:

"فَكَشَفۡنَا عَنكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ ٱلۡيَوۡمَ حَدِيدٞ" سورۃ ق: 22

ترجمہ: تو ہم نے تجھ سے پردہ ہٹا دیا، آج تیری نظر تیز ہو گئی ہے۔

**اولیاء کی کرامات:**

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا ساریہ کو جنگ کے دوران "یاساریۃ الجبل" پکارنا، جبکہ وہ دور تھے:

**حاملین:**

**اولیاء، ابدال، صالحین**

### 4: بذریعہ رویاء صادقہ

تعریف: سچے خواب کے ذریعے مستقبل یا کسی غیبی امر کی اطلاع کا ملنا۔

دلائل: قرآن:

حضرت یوسف علیہ السلام کا خواب دیکھنا (سورۃ یوسف: 4)

"إِنِّي رَأَيۡتُ أَحَدَ عَشَرَ كَوۡكَبٗا

نیز حضرت ابراہیم علیہ السلام کا خواب میں بیٹے کو ذبح کرنے کا حکم پانا (سورۃ الصافات: 102)

قَالَ يٰبُنَيَّ اِنِّيْٓ اَرٰى فِي الْمَنَامِ اَنِّيْٓ اَذْبَحُكَ فَانْظُرْ مَاذَا تَرٰى ؕ قَالَ يٰٓاَبَتِ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ ۔ سَتَجِدُنِيْٓ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ مِنَ الصّٰبِرِيْنَ (۱۰۲)

تو ابراہیم نے کہا: اے میرے بیٹے! میں نے خواب میں دیکھا کہ میں تجھے ذبح کر رہا ہوں۔ اب تو دیکھ کہ تیری کیا رائے ہے؟ بیٹے نے کہا: اے میرے باپ! آپ وہی کریں جس کا آپ کو حکم دیا جا رہا ہے۔ اِنْ شَآءَاللہ عنقریب آپ مجھے صبر کرنے والوں میں سے پائیں گے۔

حدیث:

"الرؤيا الصالحة جزء من ستة وأربعين جزءاً من النبوة" صحیح بخاری: 6989

ترجمہ: سچا خواب نبوت کے 46 حصوں میں سے ایک حصہ ہے۔

**حاملین:**

**انبیاء، صالحین، حتیٰ کہ عام مؤمن بھی**

### 5: بذریعہ معجزہ یا کرامت

**تعریف:** بعض اوقات اللہ تعالیٰ کسی نبی کو معجزے کی صورت میں یا کسی ولی کو کرامت کی صورت میں غیبی بات کی اطلاع دیتا ہے۔

**مثال:** نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا میدانِ جنگ میں صحابہ کو اُن کے انجام کی خبریں دینا

حضرت خضر علیہ السلام کا لڑکے کو مارنے یا کشتی میں سوراخ کرنے کی حکمتیں جاننا (سورۃ کہف)

## باب دوم: علمِ غیب کا قرآنی تصور

قرآنِ حکیم علمِ غیب کو اللہ تعالیٰ کی ایک صفت کے طور پر پیش کرتا ہے، مگر ساتھ ہی یہ بھی واضح فرماتا ہے کہ اللہ جسے چاہے، علمِ غیب کے بعض حصے عطا فرما دیتا ہے۔ اس باب میں ہم قرآن کی روشنی میں علمِ غیب کی حقیقت، اس کی حدود، اور نبی و ولی کو عطا کردہ غیب پر گفتگو کریں گے۔

### 1. علمِ غیب کی اصل: اللہ کے لیے خاص

قرآن بارہا اعلان کرتا ہے کہ غیب کا کامل، ذاتی اور محیط علم اللہ وحدہٗ لاشریک کو ہے:

مثال :

"قُل لَّا يَعۡلَمُ مَن فِي ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلۡأَرۡضِ ٱلۡغَيۡبَ إِلَّا ٱللَّهُ" النمل: 65

"کہہ دو! آسمانوں اور زمین والوں میں سے کوئی بھی غیب کو نہیں جانتا سوائے اللہ کے۔"

**یہ آیت ذاتی و محیط علمِ غیب کی نفی کرتی ہے، عطائی علمِ غیب کی نہیں۔**

### 2. اللہ تعالیٰ کا اپنے برگزیدہ بندوں کو علمِ غیب عطا فرمانا

" عَٰلِمُ ٱلۡغَيۡبِ فَلَا يُظۡهِرُ عَلَىٰ غَيۡبِهِۦٓ أَحَدًا، إِلَّا مَنِ ٱرۡتَضَىٰ مِن رَّسُولٖ" الجن: 26–27

"وہ غیب کا جاننے والا ہے، اور اپنے غیب پر کسی کو مطلع نہیں کرتا، سوائے اس کے جس رسول کو وہ چُن لیتا ہے۔"

**یہ آیت اثباتِ علمِ غیب نبوی کی سب سے صریح دلیل ہے۔**

### 3. حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو عطا کردہ علمِ غیب

"وَأُنَبِّئُكُم بِمَا تَأۡكُلُونَ وَمَا تَدَّخِرُونَ فِي بُيُوتِكُمۡ" آل عمران: 49

"میں تمہیں خبر دیتا ہوں کہ تم کیا کھاتے ہو اور اپنے گھروں میں کیا جمع کرتے ہو۔"

***یہ آیت واضح کرتی ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو معجزہ کے طور پر غیبی باتوں کی خبر عطا کی گئی تھی۔ تبھی تو حضرت عیسی دعوی کرتے تھے کہ میں تمھارے گھر کے پکوان کی خبر دے سکتا ہوں***

## 4. نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور غیب کی خبریں

"ذَٰلِكَ مِنْ أَنبَآءِ ٱلْغَيْبِ نُوحِيهِ إِلَيْكَ وَمَا كُنتَ لَدَيْهِمْ إِذْ يُلْقُونَ أَقْلَـٰمَهُمْ "آل عمران: 44

یہ غیب کی خبریں ہیں جو ہم خفیہ طور پر تمہیں بتاتے ہیں اور تم ان کے پاس موجود نہ تھے جب وہ اپنی قلموں سے قرعہ ڈالتے تھے

**یہ آیت دلالت کرتی ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو ماضی، حال اور مستقبل کے غیبی واقعات اللہ تعالیٰ نے وحی کے ذریعے بتائے۔**

## 5. حضرت یوسف علیہ السلام کا خواب اور تعبیرِ غیب

"ذَٰلِكُمَا مِمَّا عَلَّمَنِي رَبِّي "یوسف: 37

حضرت یوسف علیہ السلام نے خواب کی تعبیر دی اور اسے علمِ ربانی قرار دیا، **جو کہ عطائی علمِ غیب ہے۔**

## 6. حضرت خضر علیہ السلام اور غیبی حقائق

سورہ کہف میں حضرت خضر علیہ السلام نے تین واقعات کی توجیہ کی، جو بظاہر عجیب تھیں:

1۔ کشتی کو عیب دار کرنا

2۔ بچے کو قتل کرنا

3۔ دیوار کو درست کرنا

آخر میں فرمایا:

" وَمَا فَعَلْتُهُۥ عَنْ أَمْرِى "

"میں نے یہ سب کچھ اپنی مرضی سے نہیں کیا۔"

**یعنی الہام یا غیبی تعلیم سے کیا۔**

7. دیگر آیات کا حوالہ

الطلاق: 12۔ اللہ کو ہر چیز کا علم ہے۔"

الانعام: 59۔ غیب کی کنجیاں اسی کے پاس ہیں۔"

البقرہ: 33۔ اے آدم! فرشتوں کو ان چیزوں کے نام بتاؤ..." (آدم علیہ السلام کو غیبی معلومات دی گئیں)

## نتیجہ

قرآنِ حکیم میں علمِ غیب اللہ کی خاص صفت ہے، لیکن اس میں یہ وضاحت بھی ہے کہ رسولوں، انبیاء، اور برگزیدہ بندوں کو اللہ اپنی مرضی سے علمِ غیب عطا کرتا ہے۔

قرآن علمِ غیب کی نفی نہیں کرتا بلکہ اس کے ذاتی و عطائی ہونے کی وضاحت کرتا ہے۔

## باب سوم

## نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا علمِ غیب—قرآن و حدیث کی روشنی میں

### تمہید

جب کائناتِ وجود کی تاریکیوں میں حق کا سورج چمکا، اور کفر و ضلالت کی دھند میں ہدایت کی شعاعیں ابھریں، تب وہ ذاتِ مقدس جلوہ گر ہوئی، جس کا سینہ وحی کی تجلیات سے منور ہوا، اور جس کے لبوں پر ایسے حقائق جاری ہوئے جو نہ کسی فلسفی نے کہے، نہ کسی حکیم نے سوچے۔

وہ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم تھے، جن کے قلبِ اطہر پر علمِ الٰہی کی بارش اتری، اور جن کی نگاہوں نے ماضی، حال اور مستقبل کے پردے چاک کر کے حقیقت کے مناظر دیکھے۔

یہی علم، جسے عرفِ عام میں **"علمِ غیب"** کہا جاتا ہے، محض مافوق الفطرت باتیں نہیں، بلکہ اللہ کی عطا کردہ وہ روشنی ہے جو نبی کو ایسے انکشافات سے بہرہ مند کرتی ہے، جن تک عام انسان کی رسائی ممکن نہیں۔

نبی کا علم، ذاتی نہیں، عطائی ہوتا ہے؛ لیکن اس عطا میں وہ شان و وسعت ہے کہ عقلیں محوِ حیرت ہو جائیں، اور زبانیں بے ساختہ "سبحان اللہ" پکار اٹھیں۔

اس باب میں ہم قرآنِ مجید کی آیات اور احادیثِ نبویہ کے ذریعے اس حقیقت کو آشکار کریں گے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے کن کن انداز سے، کتنی وسعت کے ساتھ، اور کس مقصد کے تحت علمِ غیب عطا فرمایا۔ یہ علم نہ صرف نبوت کی صداقت کی دلیل ہے بلکہ اُمت کے لیے ہدایت، بصیرت اور ایمان کا سرمایہ بھی۔

### دلائل قرآن و حدیث سے

1: سورہ آل عمران، آیت 44

ذَٰلِكَ مِنْ أَنبَاءِ ٱلْغَيْبِ نُوحِيهِ إِلَيْكَ ۚ وَمَا كُنتَ لَدَيْهِمْ إِذْ يُلْقُونَ أَقْلَـٰمَهُمْ أَيُّهُمْ يَكْفُلُ مَرْيَمَ ۚ وَمَا كُنتَ لَدَيْهِمْ إِذْ يَخْتَصِمُونَ

**ترجمہ:** یہ غیب کی خبروں میں سے ہے جو ہم آپ پر وحی کرتے ہیں۔ آپ ان کے پاس نہیں تھے جب وہ (زکریا کی کفالت کے لیے) اپنے قلم پھینک رہے تھے اور نہ ہی آپ ان کے ساتھ تھے جب وہ جھگڑ رہے تھے۔

**تشریح:** نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان واقعات کا مشاہدہ نہیں کیا تھا، مگر آپ کو ان کی تفصیل وحی کے ذریعے بتائی گئی۔ یہ عطائی علمِ غیب کی واضح مثال ہے، جو اللہ کی طرف سے خاص انبیا کو دیا جاتا ہے۔

2: حدیثِ حذیفہ (صحیح بخاری:6604)

عن حذيفة رضي الله عنه، قال: "لقد خطبنا النبي صلى الله عليه وسلم خطبة ما ترك فيها شيئا إلى قيام الساعة، إلا ذكره علمه من علمه، وجهله من جهله، إن كنت لأرى الشيء قد نسيت فأعرف ما يعرف الرجل إذا غاب عنه فرآه فعرفه "

حضرت حذیفہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں ایک خطبہ دیا اور قیامت تک کوئی چیز ایسی نہیں چھوڑی جس کا بیان نہ کیا ہو، جسے یاد رکھنا تھا اس نے یاد رکھا اور جسے بھولنا تھا وہ بھول گیا، جب میں ان کی کوئی چیز دیکھتا ہوں جسے میں بھول چکا ہوں تو اس طرح اسے پہچان لیتا ہوں جس طرح وہ شخص جس کی کوئی چیز گم ہو گئی ہو کہ جب وہ اسے دیکھتا ہے تو فوراً پہچان لیتا ہے۔

**تشریح:** یہ حدیث علمِ غیب کی وسعت پر دلالت کرتی ہے، کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے صرف کسی ایک واقعہ کا نہیں، بلکہ قیامت تک کے واقعات کا علم اُمت کو منتقل فرمایا۔ یہ علم خود ساختہ نہیں، بلکہ اللہ کے عطا کردہ انکشافات ہیں۔

حدیث بدر

فَجَعَلَ يُشِيرُ إِلَى الْأَرْضِ، وَيَقُولُ: هَذَا مَصْرَعُ فُلَانٍ غَدًا... فَوَالَّذِي بَعَثَهُ بِالْحَقِّ، مَا أَخْطَؤُوا الْمَوَاقِعَ

**ترجمہ:** نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بدر سے ایک دن قبل فرمایا: "کل فلاں یہاں قتل ہوگا، فلاں یہاں..." اور سب وہیں مارے گئے جہاں آپ نے فرمایا تھا۔

**تشریح:** مستقبل کی اتنی واضح اور صحیح پیش گوئی، وہ بھی جنگ کے متغیر حالات میں، اس بات کی دلیل ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ نے مخصوص و یقینی علمِ غیب عطا فرمایا تھا۔

4. سورہ التحریم، **آیت 3**. فَلَمَّا نَبَّأَهَا بِهِۦ قَالَتْ مَنْ أَنۢبَأَكَ هَٰذَا ۖ قَالَ نَبَّأَنِيَ ٱلْعَلِيمُ ٱلْخَبِيرُ

**ترجمہ:** جب نبی نے راز ظاہر کیا، تو (بیوی نے) کہا: آپ کو کس نے بتایا؟ فرمایا: "مجھے علیم و خبیر (اللہ) نے بتایا۔"

**تشریح:** یہاں گھریلو راز کی خبر نبی کو دی گئی، جس کا کوئی ظاہری ذریعہ موجود نہ تھا۔ مگر اللہ کی طرف سے عطا کردہ علم نے نبی کو حقیقت سے آگاہ کر دیا۔

### 5. معراج میں غیبی مناظر کی واقعہ رویت

**حدیث:** کتبِ احادیث میں وارد ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو معراج کی رات جنت، دوزخ، انبیائے کرام، فرشتوں اور امت کے اعمال دکھائے گئے۔

**تشریح:** یہ سب وہ غیبی مناظر ہیں جنہیں نہ کسی نے پہلے دیکھا تھا، نہ بعد میں کسی نے ویسا مشاہدہ کیا۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ صرف ان مناظر کا مشاہدہ فرمایا بلکہ ان کی تفصیلات امت کو بیان فرمائیں۔

یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو عطا کردہ مشہود علمِ غیب کی ایک عظیم ترین مثال ہے۔

### 6. منافقین کے ناموں کا علم

عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم، قال: قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم: " فی اصحابی اثنا عشر منافقا، فیھم ثمانیة لا یدخلون الجنة حتی یلج الجمل فی سم الخیاط ثمانیة منھم تکفیکھم الدبیلة واربعة "، لم احفظ ما قال شعبة فیھم.

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے مجھے نبی ﷺ سے خبر دی، کہا: نبی ﷺ نے فرمایا: ”میرے ساتھیوں میں سے بارہ افراد منافق ہیں، ان میں سے آٹھ ایسے ہیں جو جنت میں داخل نہیں ہوں گے یہاں تک کہ اونٹ سوئی کے ناکے میں داخل ہو جائے (کبھی داخل نہیں ہوں گے)، ان میں آٹھ ایسے ہیں (کہ ان کے شر سے نجات کے لیے ان کے کندھوں کے درمیان ظاہر ہونے والا سرخ) پھوڑا تمہاری نجات کے لیے تمہیں کفایت کرے گا۔

**تشریح:** منافقت ایک باطنی مرض ہے جس کا علم صرف اللہ کو ہوتا ہے، مگر اللہ نے اپنے رسول کو اس کی اطلاع دی۔ یہ نہ صرف باطنی غیب کا علم ہے بلکہ افراد کے دلوں کے حال جاننے کی صلاحیت ہے جو کہ عام بشر کے بس سے باہر ہے۔

### 7. علاماتِ قیامت کی خبر

حدیث: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت کی بڑی اور چھوٹی نشانیوں کو نہایت تفصیل سے بیان فرمایا، جن میں سے کئی آج ہو بہو ظاہر ہو چکی ہیں، جیسے:

علم کا اٹھ جانا، زنا، شراب، فتنوں کا پھیلنا

**یہ سب مستقبل کے غیبی انکشافات ہیں، جو وقت کے ساتھ اپنی سچائی ثابت کرتے جا رہے ہیں۔ ان کی پیشین گوئی وحی کے بغیر ممکن نہیں۔**

### 8. نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے علمِ غیب کی وسعت

حدیث:

صحیح مسلم کی روایت ہے "أُوتِيتُ مَفَاتِحَ كُلِّ شَيْءٍ إِلَّا خَمْسًا"

**ترجمہ:** مجھے ہر شے کی کنجیاں (علم) دی گئی ہیں سوائے پانچ چیزوں کے (جن کا علم صرف اللہ کے پاس ہے)۔

**تشریح:** یہ حدیث اجمالی طور پر اس عظیم عطا کا بیان ہے جو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو حاصل ہوئی۔

نیز اس حدیث میں صرف پانچ امور کا استثنا اس بات کا ثبوت ہے کہ دیگر غیبی امور کا علم اللہ نے آپ کو عطا فرمایا۔ البتہ اللہ تعالیٰ نے غیوب خمسہ کے جزئیات سے بھی آپ کو نوازہ ہے۔

### نکتہ: وحی، الہام اور فراست — **علمِ غیب کی صورتیں**

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو جو علم ملا، وہ مختلف انداز سے ملا:

1. **وحی جلی** (قرآن): جبرئیل علیہ السلام کے ذریعے
2. **وحی خفی** (الہام، خواب): بغیر واسطہ
3. **فراستِ نبوی:** "اتقوا فراسة المؤمن فإنه ينظر بنور الله" (ترمذی)

اور نبی کی فراست تو اس درجہ اعلیٰ ہے کہ باطن کو بھی پہچانتی ہے۔

**اختتامی نکتہ:** علمِ غیب کا انکار درحقیقت شانِ نبوت کا انکار ہے

اگر علمِ غیب کا انکار کیا جائے، تو یہ وحی کا انکار، معجزات کا انکار، پیش گوئیوں کا انکار، صداقتِ نبوت کا انکار بن جاتا ہے۔ اس لیے علمِ غیب کی عطا کا عقیدہ نہ صرف جائز ہے بلکہ حقیقتِ نبوت کا تقاضا بھی ہے۔

یہ صرف چند دلائل ہیں، ورنہ قرآن و حدیث کی روشنی میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے علمِ غیب کے سینکڑوں پہلو موجود ہیں۔

ہر ایک دلیل اس حقیقت کی طرف رہنمائی کرتی ہے کہ نبی کا علم، اللہ کا عطا کردہ، سچا، واضح اور وسیع ہوتا ہے، جس کی بنیاد وحی، الہام اور معجزاتی بصیرت پر ہوتی ہے۔

## باب چہارم

## غزوات و تاریخی واقعات میں علمِ غیبِ نبوی کے مظاہر

### تمہید:

تاریخ ہمیشہ حال کی کوکھ سے جنم لیتی ہے، اور مستقبل کا بستر ماضی کے تکیے پر بچھتا ہے۔

جب محمدِ عربی صلی اللہ علیہ وسلم نے ہجرت فرمائی، تو صرف مدینہ کی طرف سفر نہ تھا، بلکہ آنے والے زمانوں میں حق و باطل کے تصادم کی تمہید تھی۔

ہر معرکہ، ہر غزوہ، ہر اقدام — ایک منصوبۂ الٰہی کے تحت تھا، جس کی خبر محبوبِ خدا کو پہلے ہی دے دی گئی تھی۔

یہ باب ان تاریخی لمحوں کی داستان ہے، جن میں نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے غیب کی ایسی خبریں دیں جن کا ظہور حرف بہ حرف ہوا

### 1. غزوہ بدر میں مقتولین کی نشاندہی

یہ بدر کا بیان حضرت عمر کی زبان حضرت انس بن مالک سے مروی ہے

عن أنس بن مالك رضي الله عنه :

فَقَالَ إِنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُرِينَا مَصَارِعَ أَهْلِ بَدْرٍ بِالْأَمْسِ يَقُولُ هَذَا مَصْرَعُ فُلَانٍ غَدًا إِنْ شَاءَ اللَّهُ قَالَ فَقَالَ عُمَرُ فَوَالَّذِي بَعَثَهُ بِالْحَقِّ مَا أَخْطَئُوا الْحُدُودَ الَّتِي حَدَّ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

ترجمہ: انھوں نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ ایک دن پہلے ہمیں بدر (میں قتل ہونے) والوں کے گرنے کی جگہیں دکھا رہے تھے: آپ ﷺ فرما رہے تھے: ''ان شاء اللہ! کل فلاں کے قتل ہونے کی جگہ یہ ہو گی۔'' کہا: تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: اس ذات کی قسم جس نے آپ ﷺ کو حق کے ساتھ بھیجا! وہ لوگ ان جگہوں کے کناروں سے ذرا بھی ادھر ادھر (قتل) نہیں ہوئے تھے جن کی نشاندہی رسول اللہ ﷺ نے کی تھی۔ (صحیح مسلم، رقم: 7222)

**تشریح: یہ واضح معجزۂ علمِ غیب کے ثبوت میں ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مستقبل کے واقعات کو مقام و نام کے ساتھ بیان فرمایا، اور حرف بہ حرف واقعہ رونما ہوا۔**

### 2. غزوہ خندق اور مستقبل کی سلطنتوں کی پیش گوئی

ترجمہ: غزوۂ خندق کے موقع پر جب ایک پتھر نہیں ٹوٹ رہا تھا تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ضرب لگائی اور فرمایا: ''اللہ اکبر! مجھے شام کی چابیاں عطا ہو گئیں... فارس کی چابیاں عطا ہو گئیں... یمن کی چابیاں عطا ہو گئیں!''

### 3. فتح مکہ کی پیش گوئی

قرآنِ کریم: (الفتح: 27)

"لَقَدۡ صَدَقَ ٱللَّهُ رَسُولَهُ ٱلرُّءۡيَا بِٱلۡحَقِّۖ لَتَدۡخُلُنَّ ٱلۡمَسۡجِدَ ٱلۡحَرَامَ إِن شَآءَ ٱللَّهُ ءَامِنِينَ"

ترجمہ: یقیناً اللہ نے اپنے رسول کو سچائی کے ساتھ خواب دکھایا کہ تم ضرور مسجد الحرام میں امن کے ساتھ داخل ہو گے، ان شاء اللہ۔"

آیت کا خلاصہ یہ ہے کہ بیشک اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کا سچا خواب سچ کر دیا، اگر اللہ تعالیٰ چاہے تو تم ضرور مسجدِ حرام میں امن و امان سے داخل ہو گے، کچھ اپنے سروں کے تمام بال منڈاتے ہوئے اور کچھ تھوڑے سے بال ترشواتے ہوئے، تمہیں کسی دشمن کا ڈر نہیں ہو گا اور اللہ تعالیٰ کو وہ معلوم ہے جو تمہیں معلوم نہیں یعنی یہ کہ تمہارا داخل ہونا اگلے سال ہے اور تم اسی سال سمجھے تھے اور تمہارے لئے تاخیر بہتر تھی کہ اس کے باعث وہاں کے ضعیف مسلمان پامال ہونے سے بچ گئے تو اس نے مکے میں داخلے سے پہلے ایک نزدیک آنے والی فتح رکھی ہے کہ جس فتح کا وعدہ کیا گیا اس کے حاصل ہونے تک مسلمانوں کے دل اس سے راحت پائیں۔ نزدیک آنے والی فتح سے مراد خیبر کی فتح ہے۔

خلاصہ یہ خواب صلح حدیبیہ کے موقع پر دکھایا گیا، اور 2 سال بعد فتح مکہ کی صورت میں مکمل ہوا۔ اس میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا علمِ غیب بوضوح ثابت ہوتا ہے۔

### 4. حجۃ الوداع میں اُمّت کا مستقبل

حدیث: إنكم محشورون حفاة عراة غرلا، ثم قرأ: كما بدأنا أول خلق نعيده... ثم قال: ألا هل بلغت؟ اللهم فاشهد."

ترجمہ: تم سب قیامت کے دن ننگے پاؤں، ننگے بدن، غیر مختون اٹھائے جاؤ گے... پھر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا میں نے (تم تک پیغام) پہنچا دیا؟ اے اللہ! گواہ رہ!"

**تشریح: یہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کے مستقبل، قیامت کی ہولناکیوں اور بعث بعد الموت کی خبر ہے، جو آپ نے حجۃ الوداع میں پیشگی بیان فرمائی۔**

خلاصہ: غزوات اور تاریخی مواقع پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسی خبریں دیں جو عام فہم، عقل، یا ظاہری اسباب سے ممکن نہ تھیں۔
ان تمام خبروں کا ماخذ وحی الٰہی تھا۔
یہ باب علمِ غیبِ نبوی کے عملی مظاہر کا روشن ثبوت ہے۔

# باب پنجم

## فردی و باطنی امور میں علمِ غیبِ نبوی کے مظاہر

### تمہید:

وہ نگاہِ نبوت جو مستقبل کے معرکوں اور عالمی انقلاب کے مناظر دیکھ چکی ہو، وہ افراد کے باطن، نیتوں، دلوں اور گھروں کی دیواروں کے پیچھے چھپے رازوں کو نہ جانے کیوں کر؟

نبوت، صرف عام ہدایت یا خارجی امور تک محدود نہیں، بلکہ وہ نورِ الٰہی دلوں میں اترنے والی کیفیتوں کو بھی جانتا ہے، اور بسا اوقات اُس پر ایسا غیب کھولا جاتا ہے جو کسی فرد کے ظاہر سے متعلق نہ ہو، بلکہ اس کی نیت، ایمان، اخلاص یا انجام سے تعلق رکھتا ہو۔

### 1. دلوں کے احوال کا علم

حدیث: عن أنس رضي الله عنه قال: مرّ بجنازة فأثنوا عليها خيرًا، فقال النبي صلى الله عليه وسلم: "وجبت"... ثم مرّوا بأخرى، فأثنوا عليها شرًا، فقال: "وجبت"، قالوا: ما وجبت؟ قال: "هذا أثنيتم عليه خيرًا، فوجبت له الجنة، وهذا أثنيتم عليه شرًا، فوجبت له النار،

(صحیح بخاری، حدیث: 1367)

ترجمہ: حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک جنازہ گزرا، لوگوں نے اس کی اچھائی بیان کی، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "واجب ہو گئی (جنت)"۔

پھر دوسرا جنازہ گزرا، لوگوں نے اس کی برائی بیان کی، نبی نے فرمایا: "واجب ہو گئی (جہنم)"...

لوگوں نے پوچھا: "کیا واجب ہو گیا؟"

فرمایا: "تم زمین میں اللہ کے گواہ ہو، جس کے بارے میں تم اچھائی کہو، اس کے لیے جنت، اور جس کے لیے برائی کہو، اس کے لیے جہنم واجب ہو جاتی ہے۔"

**تشریح: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کے باطن اور انجام کی خبر فرمائی، اور غیب کا علم بیان فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے ہاں فلاں شخص کا کیا فیصلہ ہے۔ اور فلاں کے ساتھ کیا معاملہ ہو گا**

### 2. منافقین کے رازوں کا علم

قرآن: وَمِمَّنْ حَوْلَكُم مِّنَ ٱلْأَعْرَابِ مُنَٰفِقُونَ ۖ وَمِنْ أَهْلِ ٱلْمَدِينَةِ ۖ مَرَدُوا۟ عَلَى ٱلنِّفَاقِ ۖ لَا تَعْلَمُهُمْ ۖ نَحْنُ نَعْلَمُهُمْ..."(التوبہ:101)

ترجمہ: "اور تمہارے ارد گرد کے دیہاتیوں میں منافق ہیں، اور مدینہ والوں میں بھی، جو نفاق پر جمے ہوئے ہیں۔ تم انہیں نہیں جانتے، ہم انہیں جانتے ہیں۔"

تم انہیں نہیں جانتے، ہم انہیں جانتے ہیں۔} اس کے معنی یا تو یہ ہیں کہ ایسا جاننا جس کا اثر انہیں معلوم ہو، وہ ہمارا جاننا ہے کہ ہم انہیں عذاب کریں گے یا حضورِ اقدس صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ سے منافقین کا حال جاننے کی نفی جو پہلے ہو چکا اس کے اعتبار سے ہے اور اس کا علم بعد میں عطا ہوا جیسا کہ دوسری آیت میں فرمایا

"وَلَتَعۡرِفَنَّهُمۡ فِیۡ لَحۡنِ الۡقَوۡلِ"(محمد:۳۰)

ترجمۂ کنزُالعِرفان: اور ضرور تم انہیں گفتگو کے انداز میں پہچان لوگے۔(جمل، التوبۃ، تحت الآیۃ: ۱۰۱، ۳/۳۰۴، ملخصاً)

کلبی اور سدی نے کہا کہ نبی کریم صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ نے جمعہ کے دن خطبے کے لئے قیام کر کے نام بنام فرمایا: نکل اے فلاں! تو منافق ہے، نکل۔ اے فلاں! تو منافق ہے، تو مسجد سے چند لوگوں کو رسوا کر کے نکالا۔ اس سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ حضورِ اقدس صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کو اس کے بعد منافقین کے حال کا علم عطا فرمایا گیا

خلاصہ

ابتدائی طور پر یہ نکتہ یہاں واضح کیا گیا کہ عام طور پر ان منافقین کو کوئی نہیں جانتا، حتیٰ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بھی نہیں —— لیکن پھر نبی کریم کو ان کے بارے میں بعد میں علم عطا فرمایا گیا۔

### 3. خطِ حاطب بن ابی بلتعہ کا راز فاش ہونا

حدیث : عن علی رضی اللہ عنہ قال: بعثني رسول الله صلى الله عليه وسلم أنا والزبير والمقداد، فقال: "انطلقوا حتى تأتوا روضة خاخ، فإن بها ظعينة، ومعها كتاب، فخذوه منها... صحیح البخاری حدیث:3007

ترجمہ: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی، زبیر اور مقداد رضی اللہ عنہم کو بھیجا اور فرمایا: "روضة خاخ جاؤ، وہاں ایک عورت ہے، اس کے پاس ایک خط ہے، وہ لے آؤ۔"

**تشریح: یہ مکمل طور پر وحی پر مبنی غیبی خبر تھی، کوئی ظاہری ذریعہ نہ تھا، مگر جیسا فرمایا ویسا ہی واقعہ پیش آیا—اس خط کے ذریعے مکہ کے کفار کو مسلمانوں کے منصوبے کی اطلاع دینے کی کوشش ہو رہی تھی۔**

### 4. حضرت علیؓ کے مستقبل کا بیان

عن عمار بن یاسر قال: قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لعلی: تقاتل الناکثین والقاسطین والمارقین."

ترجمہ: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علیؓ سے فرمایا تم باغیوں، ظالموں اور دین سے نکل جانے والوں سے قتال کرو گے۔"

**تشریح: یہ پیشن گوئی بعد میں جنگوں میں پوری ہوئی، جو حضرت علیؓ نے لڑیں**

### 5. شہیدوں کے انجام کی خبر دینا

حدیث:

،عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ ،أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ،قَالَ: وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ لَا يُكْلَمُ أَحَدٌ فِي سَبِيلِ اللَّهِ ،وَاللَّهُ أَعْلَمُ بِمَنْ يُكْلَمُ فِي سَبِيلِهِ إِلَّا جَاءَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ ،وَاللَّوْنُ لَوْنُ الدَّمِ ،وَالرِّيحُ رِيحُ الْمِسْكِ.

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے جو شخص بھی اللہ کے راستے میں زخمی ہوا اور اللہ تعالیٰ خوب جانتا ہے کہ اس کے راستے میں کون زخمی ہوا ہے' وہ قیامت کے دن اس طرح سے آئے گا کہ اس کے زخموں سے خون بہہ رہا ہو گا' رنگ تو خون جیسا ہو گا لیکن اس میں خوشبو مشک جیسی ہو گی۔''

**اس مثال میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے شہیدوں کے انجام کی خبر دی جو کے مستقبل کی خبر ہے پس یہ بھی علم مایکون کا حصہ سے ہے**

### 6. اپنی وفات کی خبر

حدیث: قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی حجة الوداع خذوا عنی مناسککم، فلعلی لا ألقاکم بعد عامی ھذا.

ترجمہ: مجھ سے حج کے طریقے سیکھ لو، شاید میں اس سال کے بعد تم سے نہ مل سکوں۔"

**تشریح: یہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی اپنی وفات کی غیبی خبر تھی، جو عین حق نکلی۔**

**خلاصہ: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو نہ صرف عالمی و تاریخی، بلکہ فردی، باطنی اور نجی امور کا علم بھی عطا ہوا۔**

**یہ سب علم وحی اور الہام پر مبنی تھا۔**

## باب ششم

## امتِ مسلمہ کے مستقبل سے متعلق علمِ غیبِ نبوی

تمہید:

زمانے کی آنکھ بہت کچھ دیکھتی ہے، مگر نبوت کی نگاہ اُس وقت کو بھی دیکھ لیتی ہے جو ابھی پردۂ تقدیر میں چھپا ہوتا ہے۔ نبی مکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر ایسا نورِ غیب منکشف ہوا، جو صرف اُس وقت کی نہیں، بلکہ آنے والی صدیوں، تہذیبوں اور فتنوں کی خبر بھی لیے ہوئے تھا۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبانِ اقدس سے جو کچھ نکلا، وہ صرف حال کی تشریح نہیں تھی، بلکہ مستقبل کی تصویر کشی بھی تھی—— ایسی تصویر جو وقت گزرنے کے ساتھ عیاں ہوتی گئی، اور جس کے ظہور پر آج بھی امت حیران ہے۔

### 1. امت میں فرقوں کی خبر

**حدیث:**

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: افْتَرَقَتْ الْيَهُودُ عَلَى إِحْدَى أَوْ ثِنْتَيْنِ وَسَبْعِينَ فِرْقَةً، وَتَفَرَّقَتِ النَّصَارَى عَلَى إِحْدَى أَوْ ثِنْتَيْنِ وَسَبْعِينَ فِرْقَةً، وَتَفْتَرِقُ أُمَّتِي عَلَى ثَلَاثٍ وَسَبْعِينَ فِرْقَةً.

(سنن أبي داود:4596)

ترجمہ: "حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''یہودی اکہتر یا بہتر فرقوں میں تقسیم ہوئے اور عیسائی بھی اکہتر یا بہتر فرقوں میں بٹے اور میری امت تہتر فرقوں میں تقسیم ہو گی۔''

**تشریح: یہ علم صرف تاریخی نہیں، بلکہ امت کے باطنی اور فکری انتشار کی غیبی خبر ہے، جسے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صدیوں پہلے بیان فرمایا۔**

## 2. فتنوں کی کثرت

**حدیث**: عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم، قال: " یتقارب الزمان، وینقص العمل، ویلقی الشح، وتظہر الفتن، ویکثر الہرج، قالوا: یا رسول اللہ، ایم ہو؟، قال: القتل القتل

**ترجمہ**: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ”زمانہ قریب ہوتا جائے گا اور عمل کم ہوتا جائے گا اور لالچ دلوں میں ڈال دیا جائے گا اور فتنے ظاہر ہونے لگیں گے اور «ھرج» کی کثرت ہو جائے گی۔“ لوگوں نے سوال کیا: یارسول اللہ! یہ «ھرج» کیا چیز ہے؟ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قتل! قتل

**تشریح:**

**یہ اشارہ ہے اُس وقت کی طرف جب ہر دل آزمائشوں میں مبتلا ہوگا، ایمان متزلزل ہوگا — آج کا دور اس حدیث کا عملی ظہور ہے۔ جس کے بارے میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے علم غیب کے ذریعہ سے پہلے ہی لوگوں کو آگاہ کر دیا تھا**

## 3. خلافت وملوکیت کا تسلسل

حدیث: عن سفینۃ رضی اللہ عنہ قال: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم:

"الخلافۃ فی أمتی ثلاثون سنۃ، ثم تکون ملکاً عضوضاً."

(سنن أبي داود: 4646)

ترجمہ: "میری امت میں خلافت تیس سال رہے گی، پھر بادشاہت کا دور آجائے گا۔"

تشریح:

یہی کچھ ہوا — حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد لوگوں نے دیکھا ملوکیت کا آغاز ہوا، جیسا کہ نبی نے خبر دی تھی۔ **اپنے علم غیب سے**

## 4. قیامت سے پہلے عالمی احوال

حدیث: عن أبی ہریرۃ رضی اللہ عنہ أن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال:

"لا تقوم الساعة حتى يقاتل المسلمون اليهود، حتى يختبئ اليهودي وراء الحجر أو الشجرفيقول الحجر والشجر: يا مسلم هذا يهودي خلفي، تعال فاقتله،..."

ترجمہ: قیامت اس وقت تک نہ آئے گی جب تک مسلمان یہودیوں سے قتال نہ کریں گے، یہاں تک کہ یہودی پتھر یا درخت کے پیچھے چھپے گا، اور وہ کہے گا: اے مسلمان! اے عبداللہ! یہ یہودی میرے پیچھے ہے، اسے قتل کر۔"

**تشریح: یہ غیبی خبر آج کی عالمی سیاست، فلسطین واسرائیل کے تنازعے اور مسلم یہودی تعلقات پر روشنی ڈالتی ہے۔**

### 5. بعض افراد کے انجام کی خبر

حدیث: عن أبي هريرة (ر)، قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: أبشر عمار تقتلك الفئة الباغية

ترجمہ: ابو ھریرۃ سے مروی ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم عمار کو بتادو کہ تمہیں باغی گروہ قتل کرے گا۔"

تشریح:

**حضرت عمار کی شہادت صفین میں ہوئی، اور ان کو مخالف فوج نے شہید کیا—جو ان کی اپنی ظاہری فوج صف کا حصہ تھی، مگر نبی نے انہیں باغی گروہ قرار دیا۔**

**خلاصہ:**

**نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو امت کے داخلی و خارجی مستقبل کا ہمارے اعتبار سے تفصیلی علم عطا ہوا۔**

یہ تمام علوم وحی کے ذریعہ، بغیر ظاہری اسباب کے ظاہر ہوئے۔آج بھی ان پیش گوئیوں کا ظہور امت کے حقانیتِ نبوت پر ایمان کو مزید مستحکم کرتا ہے۔

# باب ہفتم

## قیامت کی علامات و حوادث پر علمِ غیبِ نبوی

تمہید:

ہر آنے والا لمحہ اپنے اندر ایک راز رکھتا ہے، اور وہ راز صرف اُسی ذات پر کھلتا ہے جس پر "اللہ تعالیٰ" کھول دے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کچھ قیامت سے متعلق بیان فرمایا، وہ صرف تنبیہ نہیں، بلکہ غیب کی چابیاں تھیں — جو اللہ نے صرف اپنے حبیب کو عطا فرمائیں۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے امت کو نہ صرف قیامت کے قریب آنے والے فتنوں، دجال، یاجوج و ماجوج، سورج کے طلوعِ مغرب سے بلکہ قیامت کے ظہور اور اس کے بعد کے مناظر تک کی خبریں دی۔

### 1. قیامت کی بڑی علامتیں

حدیث: عن حذيفة بن أسيد الغفاري — رضي الله عنه — قال: اطلع النبي — صلى الله عليه وسلم — علينا ونحن نتذاكر. فقال: "ما تذكرون؟". قالوا: نذكر الساعة. قال: "إنها لن تقوم حتى تروا قبلها عشر آيات، فذكر الدخان، والدجال، والدابة، وطلوع الشمس من مغربها، ونزول عيسى بن مريم، ويأجوج ومأجوج، وثلاثة خسوف: خسف بالمشرق، وخسف بالمغرب، وخسف بجزيرة العرب، وآخر ذلك نار تخرج من اليمن تطرد الناس إلى محشرهم،

عن حذيفة بن أسيد الغفاري رضي الله عنه قال: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس تشریف لائے، جب کہ ہم آپس میں کچھ باتیں کر رہے تھے۔ آپ نے فرمایا:

"تم لوگ کیا باتیں کر رہے ہو؟"

صحابہ نے عرض کیا: "ہم قیامت کا ذکر کر رہے ہیں۔"

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"قیامت اس وقت تک قائم نہیں ہوگی جب تک تم اس سے پہلے دس (بڑی) نشانیاں نہ دیکھ لو۔"

پھر آپ نے ان کا ذکر فرمایا:

(1)دھواں،

(2)دجال،

(3)دابۃ الارض (زمین سے نکلنے والا جانور)،

(4)سورج کا مغرب سے طلوع ہونا،

(5)عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام کا نزول،

(6)یاجوج وماجوج،

(7)مشرق میں زمین میں دھنس جانا،

(8)مغرب میں زمین میں دھنس جانا،

(9)جزیرہ عرب میں زمین میں دھنس جانا،

(10)اور سب سے آخر میں ایک آگ جو یمن سے نکلے گی، لوگوں کو ان کے جمع ہونے کی جگہ (محشر) کی طرف ہانک دے گی۔"

**تشریح: اس حدیث سے حاصل ہونے والے نکات**

**1۔ مستقبل کی یقینی خبر دینا:**

**یہ امور قیامت سے قبل واقع ہوں گے، اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے یقینی لہجے میں فرمایا:**

**"إنها لن تقوم حتى تروا قبلها عشر آيات"**

**یعنی "قیامت نہیں آئے گی جب تک یہ دس نشانیاں تم نہ دیکھ لو۔"**

**یہ اس بات کی دلیل ہے کہ آپ کو ان امور کا یقینی علم عطا کیا گیا تھا۔**

**2. ترتیب و تفصیل کے ساتھ بیان**

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ صرف علامات کو گنوایا بلکہ مخصوص ترتیب اور جغرافیائی مقامات کے ساتھ ذکر فرمایا:

تین خسف: مشرق، مغرب، جزیرہ عرب

آگ کا مقام: یمن اس سے واضح ہوتا ہے کہ یہ کوئی عمومی پیش گوئی نہیں، بلکہ تفصیلی علم ہے جو وحی کے ذریعے عطا ہوا۔

### 3. عالم الغیب ہونے کا دعویٰ نہیں، مگر غیب کی خبر دینا:

یہ نکتہ اہلِ سنّت کے نظریہ علمِ غیبِ نبوی کا جوہر ہے:

نبی عالم الغیب بذات خود نہیں، مگر اللہ کے بتانے سے غیب جانتے ہیں۔

یہ حدیث اس کی کامل مثال ہے:

اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کو قیامت کی علامات کا غیبی علم عطا فرمایا، اور آپ نے اسے امت تک پہنچایا۔

### 4. خبر کا ہر دور میں درست ثابت ہونا:

آج 1400 سال بعد بھی ہم دیکھتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بتائی گئی علامات میں سے بعض ظاہر ہو چکیں، اور بعض کے آثار ظاہر ہو رہے ہیں۔

یہ اس بات کا زندہ ثبوت ہے کہ آپ کو جو علم دیا گیا، وہ الٰہی علم تھا، جس میں کذب یا ظن کا شائبہ بھی نہیں۔

اس حدیث میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دجال، دخان، دابۃ الأرض، طلوع الشمس من مغرب، نزول عیسیٰ، خروج یاجوج ماجوج جیسے بڑے واقعات کی پیش گوئی کی۔

## 2. دجال کا فتنہ

حدیث: عَنِ النَّوَّاسِ بْنِ سَمْعَانَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِیِّ صلی اللہ علیہ وسلم أَنَّهُ قَالَ فِی مَصْرَعِ الدَّجَّال: "فَبَيْنَمَا هُوَ كَذَٰلِكَ إِذْ بَعَثَ اللهُ عزوجل الْمَسِيحَ بْنَ مَرْيَمَ علیہ السلام فَيَطْلُبُهُ۔ أَیْ فَيَطْلُبُ الْمَسِيحُ بْنُ مَرْيَمَ الْمَسِيحَ الدَّجَّال۔ حَتَّىٰ يُدْرِكَهُ بِبَابِ لُدٍّ فَيَقْتُلُه

**ترجمہ:** حضرت نواس بن سمعان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے دجال کے قتل کے بارے میں فرمایا: پس جب دجال اس حالت میں ہوگا (یعنی زمین میں فساد پھیلائے گا)، تو اللہ عزوجل حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کو بھیجے گا پھر حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام دجال کا پیچھا کریں گے، یہاں تک کہ اُسے 'بابِ لُد' (یعنی لُد نامی دروازے یا مقام) پر پالیں گے اور وہاں اسے قتل کر دیں گے۔

**تشریح: دجال کے ظہور اور انجام کی یہ خبر واضح کرتی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو تمام بڑی عالمی آزمائشوں کا پیشگی علم عطا ہوا۔**

3. یاجوج ماجوج

قرآن: الأنبياء: 96

"حتى إذا فُتِحت يأجوجُ ومأجوجُ وهم من كلِّ حدبٍ ينسلون"

ترجمہ: یہاں تک کہ جب یاجوج ماجوج کو کھول دیا جائے گا، اور وہ ہر بلندی سے دوڑتے آئیں گے۔"

**تشریح: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی تفصیلات حدیث میں بتائیں، جیسے کہ ان کی تعداد، فتنہ، اور ہلاکت۔**

4. سورج کا مغرب سے طلوع ہونا

حدیث: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا تقوم الساعة حتى تطلع الشمس من مغربها..."

ترجمہ: "قیامت اس وقت تک قائم نہ ہوگی جب تک سورج مغرب سے طلوع نہ ہو۔"

**تشریح: ایسا واقعہ آج تک نہیں ہوا، اور جب ہوگا، وہ صرف غیب کا مشاہدہ بنے گا۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ خبر صدیوں پہلے دی۔**

5. قیامت کا آغاز

قرآن: يسألك الناس عن الساعةِ قل إنما علمُها عندَ اللهِ وما يُدريك لعلّ الساعةَ تكونُ قريباً"

(الأحزاب: 63)

تشریح:

اگرچہ قیامت کا وقت اللہ کے پاس مخصوص ہے، مگر قیامت کے قریب کے حالات اور مناظر کا علم نبی کو عطا کیا گیا۔

**خلاصہ:**

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت کے تمام اہم مراحل، اس سے قبل کے فتنے اور اس کے بعد کے احوال تفصیل سے بیان فرمائے۔
یہ علم صرف وحی سے حاصل شدہ تھا، اور یہ سب علمِ غیب ہے جو خاص طور پر نبی کو عطا کیا گیا۔

## باب ہشتم:

## قبر، برزخ اور آخرت سے متعلق علمِ غیبِ نبوی صلی علیہ وآلہ وسلم

### تمہید:

انسان کی نظر جہاں ختم ہوتی ہے، وہاں سے حقیقت کی دنیا شروع ہوتی ہے۔

موت کے بعد کا سفر ایک ایسا عالم ہے جو کسی بشر نے اپنی آنکھوں سے نہیں دیکھا، مگر نبی مکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے قبر کے سوالات، عذاب و نعمت، حشر و نشر، پل صراط، میزان اور جنت و جہنم جیسے مراحل ایسے بیان فرمائے جیسے کوئی آنکھوں دیکھا حال سنا رہا ہو۔

یہی "علمِ غیبِ نبوی" کا وہ روشن پہلو ہے جس نے قیامت کے بعد کی زندگی کو نہ صرف ظاہر کیا بلکہ ایمان کو یقین کی بلندی پر پہنچا دیا۔

### 1. قبر میں سوال و جواب

ترجمہ: حدیث: عن أنس رضی الله عنه عن النبی - صلی الله علیه وسلم - قال

"إن العبد إذا وُضع فی قبره وتولّی عنه أصحابه، إنه ليسمع قرع نعالهم

أتاه ملكان فأقعداه فيقولان له : ماكنت تقول فی هذا الرجل محمد - صلی الله عليه وسلم - فيقول : أشهد أنه عبد الله ورسوله ،فيقال : انظر إلى مقعدك من النار أبدلك الله به مقعدا من الجنة ،قال النبی - صلی الله عليه وسلم - : فيراهما جميعا ،وأما الكافر أو المنافق فيقول : لا أدری كنت أقول ما يقول الناس ،فيقال : لا دريت ولا تليت ،ثم يضرب بمطرقة من حديد ضربة بين أذنيه فيصيح صيحة يسمعها من يليه إلا الثقلين" .

النبی - صلی الله عليه وسلم ارشاد فرماتے ہیں

مردے کو جب اس کی قبر میں رکھ دیا جاتا ہے اور اس کے ساتھی اسے چھوڑ دیتے ہیں تو وہ انکی جوتیوں کی آواز سنتا ہے پھر اس (مرنے والے) کے پاس دو فرشتے آتے ہیں، اسے بٹھاتے ہیں اور پوچھتے ہیں:

'تو اس شخص محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں کیا کہتا تھا؟'

تو وہ (مومن) کہتا ہے:

'میں گواہی دیتا ہوں کہ وہ اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔'

پھر کہا جاتا ہے:

'اپنی جہنم والی جگہ کو دیکھ، اللہ نے اس کے بدلے تجھے جنت میں جگہ عطا فرمائی ہے۔'

تو وہ اپنی دونوں جگہوں کو دیکھتا ہے۔

اور رہا کافر یا منافق، تو وہ کہتا ہے:

'مجھے نہیں معلوم، میں وہی کہتا تھا جو لوگ کہتے تھے۔'

پھر اس سے کہا جاتا ہے:

'نہ تو نے جانا، نہ تو نے تلاوت کی۔'

پھر اس کے دونوں کانوں کے درمیان لوہے کی ایک بڑی ہتھوڑے سے ضرب لگائی جاتی ہے،

تو وہ ایسی چیخ مارتا ہے کہ اس کے ارد گرد کی تمام مخلوق اسے سنتی ہے، سوائے جن و انس کے۔"

یہ حدیث علم غیب نبوی کی ایک اہم دلیل ہے، کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے قبر کے عالم، فرشتوں کے سوالات، مومن و کافر کے جوابات، اور عذاب و انعام کی تفصیل کو نہ صرف بیان کیا بلکہ اس کو یقینی اور مشاہدہ کی طرح پیش فرمایا، حالانکہ یہ سب کچھ غیب کے دائرے میں آتا ہے۔

### 2. جنت و دوزخ کے مناظر

**حدیث:** قال رسول الله صلى الله عليه وسلم رأيت الجنة، ورأيت النار..."

ترجمہ: "میں نے جنت کو دیکھا، اور جہنم کو بھی۔"

**تشریح:** یہ وہ علم ہے جو صرف مشاہدۂ نبوت کے ذریعہ حاصل ہوا۔

کوئی دوسرا بشر قیامت سے پہلے ان چیزوں کو نہیں دیکھ سکتا۔

### 3،4،5. پل صراط، میزان، حوضِ کوثر

حدیث: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم:

**"أنا أول الناس يشفع في الجنة، وأنا أكثر الأنبياء تبعاً"**

رسول اللہ نے فرمایا کہ میں وہ پہلا شخص ہوں گا جو جنت کے بارے میں شفاعت کروں گا اور میرے بعد بہت سے انبیاء

**تشریح: نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو ان تمام مقامات کی تفصیلات عطا کی گئیں:**

**پل صراط:** نازک ترین راستہ جہنم کے اوپر

**میزان:** جس پر اعمال تولے جائیں گے

**حوض کوثر:** جہاں امتی پانی پئیں گے

یہ سب علوم ان دنیاؤں کے بارے میں ہیں جو پردۂ غیب میں ہیں، اور یہ صرف نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو عطا ہوئے۔

### 6. شفاعتِ کبریٰ اور عرش کے سامنے کی حالت

حدیث: قال رسول الله أنا سيد ولد آدم يوم القيامة... وأنا أول من ينشق عنه القبر..."

ترجمہ میں قیامت کے دن تمام اولادِ آدم کا سردار ہوں اور میں ہی وہ پہلا ہوں جس کی قبر شق (پھٹے) گی (یعنی سب سے پہلے میں قبروں سے اٹھایا جاؤں گا)۔"

**تشریح: یہ وہ عالم ہے جہاں نہ کوئی بشر پہنچا، نہ کوئی عقل۔**

مگر نبی مکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس مقام پر بھی جو واقعات ہوں گے، ان کی وضاحت فرمائی۔

**خلاصہ:**

**قبر، برزخ اور آخرت کے تمام مراحل کا علم نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو عطا کیا گیا۔**

**یہ علم مکمل طور پر غیبی ہے، جس کا انحصار صرف وحی پر ہے۔**

**ہر مسلمان ان تفصیلات کو پڑھ کر جانتا ہے کہ نبی کا علمِ غیب اللہ کے عطا کردہ وسیع دائرے پر محیط ہے۔**

## باب نہم

## مخالفین کے دعوائے انکارِ علمِ غیبِ نبوی کا تحقیقی و مآخذی تجزیہ

### تمہید:

**دعویٰ جب اعتقاد کا لباس پہنتا ہے تو یا تو دلیل سے مزین ہوتا ہے، یا تعصب سے آلودہ۔**

علمِ غیبِ نبوی کا انکار کرنے والے، اپنے موقف کو قرآن کی بعض آیات، احادیث کے ظاہری معانی، اور توحید کی ناپختہ تشریح سے ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔

اس باب میں ہمارا مقصد محض ان کے دعووں کی علمی بنیادوں کو اجاگر کرنا ہے—تاکہ قارئین کو یہ معلوم ہو کہ مخالفین کس زاویے سے سوچتے ہیں، اور وہ کن دلائل کو اپنی بنیاد بناتے ہیں۔

### 1. دعویٰ نمبر 1: علمِ غیب صرف اللہ کی صفت ہے

دلیل: قل لا يعلم من في السموات والارض الغيب إلا الله (سورة النمل: ٦٥)

**موقف مخالفین:**

اس آیت سے ثابت ہوتا ہے کہ غیب کا علم اللہ کے سوا کسی کو نہیں۔

نبی بھی اس سے مستثنیٰ نہیں۔ لہذا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو علم غیب نہیں

### 2. دعویٰ نمبر 2: نبی کا انکارِ علمِ غیب

دلیل: قل لا أقول لكم عندي خزائن الله ولا أعلم الغيب (الانعام: ٥٠)

**موقف مخالفین:**

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی طرف سے علمِ غیب کی نفی فرمائی،

اس کا مطلب یہ ہے کہ نبی کو غیب کا کوئی علم حاصل نہیں۔ اس لئے تو نفی کی اور اگر علم غیب کے ہوتے ہوئے نبی کا نفی کرنا جھوٹ ہے اور جھوٹ نقص ہے اور انبیاء کرام علیہم السلام ہر طرح کے نقص سے پاک ہیں لہذا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو علم غیب نہیں

### 3. دعویٰ نمبر 3: اگر نبی کو غیب کا علم ہوتا تو دنیا کے حادثات سے بچتے

دلیل: کہ غزوہ اُحد میں مسلمانوں کو نقصان اٹھانا پڑا،

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے طائف میں پتھر کیوں کھائے منافقین مسجد میں کیوں رہے؟

**موقف مخالفین:**

ان واقعات سے معلوم ہوتا ہے کہ نبی کو مستقبل کی خبر نہ تھی۔

### 4. دعویٰ نمبر 4: علمِ غیب مخلوق کو دینا شرک ہے

**موقف مخالفین:**

غیب کا علم اللہ کی خاص صفت ہے۔ اگر ہم نبی کے لیے غیب کا علم مان لیں تو یہ توحید کے خلاف ہے۔

### 5. دعویٰ نمبر 5: بعض احادیث کی رو سے نبی لاعلم تھے

مثال: حدیثِ افک: نبی نے کئی دن تک حضرت عائشہ پر تہمت کے بارے میں کچھ نہ کہا۔

**موقف مخالفین:**

اگر نبی کو غیب کا علم ہوتا تو فوراً بتا دیت

**نیز ذیل میں ایسی آیات قرآن کو پیش کیا جاتا ہے جس میں غیب کا اثبات صرف اللہ کے لیے ہے اور مخالفین ذیل میں دی گئیں بہت سی آیات سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے عدم ثبوت علم غیب پر استدلال کرتے ہیں لہذا ان آیات کا علم ہونا بھی ضروری ہے**

**۱۔ سورۃ النمل (۲۷:۶۵)**

آیت: قُلْ لَا یَعْلَمُ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الْغَیْبَ اِلَّا اللّٰهُ

ترجمہ: تم فرماؤ: آسمانوں اور زمین میں جو ہیں کوئی غیب نہیں جانتا سوا اللہ کے۔

**تشریح:**

**اس آیت میں تمام مخلوق کی علمِ غیب سے کلی نفی کی گئی، یعنی انبیاء، فرشتے، اولیاء، سب اس علم سے خالی ہیں؛ غیب صرف اللہ جانتا ہے۔**

**۲. النجم (۵۳:۳۲)**

آیت: اِنَّ رَبَّكَ وَاسِعُ الْمَغْفِرَةِ ؕ -هُوَ اَعْلَمُ بِكُمْ

ترجمہ: بیشک تمہارا رب بخشش میں وسیع ہے، وہی تمہیں خوب جانتا ہے۔

**تشریح:**

**اللہ بندوں کے ظاہر و باطن، چھپے رازوں، نیتوں —— سب کا عالم ہے۔ کسی کو بھی ایسی معرفت حاصل نہیں۔**

**۳. سورۃ الانعام (۶:۵۰)**

آیت: قُلْ لَّآ اَقُوْلُ لَكُمْ عِنْدِیْ خَزَآىِٕنُ اللّٰهِ وَلَآ اَعْلَمُ الْغَیْبَ

ترجمہ:

تم فرماؤ: میں نہیں کہتا کہ میرے پاس اللہ کے خزانے ہیں، اور نہ یہ کہ میں غیب جانتا ہوں۔

**تشریح:**

**نبی پاک ﷺ کو حکم دیا گیا کہ وہ خود اعلان کریں کہ غیب کا ذاتی علم میرے پاس نہیں۔**

**4. سورۃ الاعراف (۷:۱۸۸)**

آیت: قُلْ لَّآ اَمْلِكُ لِنَفْسِیْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ، وَلَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَیْبَ لَاسْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَیْرِ

ترجمہ:

تم فرماؤ: میں اپنی جان کے نفع اور نقصان کا کچھ مالک نہیں، مگر جو اللہ چاہے، اور اگر میں غیب جانتا ہوتا تو بہت بھلائیاں جمع کر لیتا۔

**تشریح:**

**اس آیت سے ظاہر ہے کہ نبی کو بھی علمِ غیب حاصل نہیں، ورنہ نقصان سے بچ جاتے۔ اور خیر کثیر جمع کر لیتے لہذا نبی کو علم غیب نہیں ہے**

**۵. الحدید (۵۷:۶)**

آیت: يُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَيُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ ؕ وَهُوَ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ

ترجمہ: وہ رات کو دن میں داخل کرتا ہے اور دن کو رات میں داخل کرتا ہے، اور وہ دلوں کی باتوں کا جاننے والا ہے۔

**تشریح:**

**دلوں کے راز، جو سب سے چھپے ہوتے ہیں، وہ صرف اللہ کے علم میں ہیں۔**

۶. سورۃ لقمان (۳۱:۳۴)

آیت: اِنَّ اللّٰهَ عِنْدَهٗ عِلْمُ السَّاعَةِ ۚ وَيُنَزِّلُ الْغَيْثَ ۚ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْاَرْحَامِ ؕ وَمَا تَدْرِيْ نَفْسٌ مَّاذَا تَكْسِبُ غَدًا ؕ وَمَا تَدْرِيْ نَفْسٌۢ بِاَيِّ اَرْضٍ تَمُوْتُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ خَبِيْرٌ (۳۴)

ترجمہ: بیشک قیامت کا علم اللہ ہی کے پاس ہے اور وہ بارش اتارتا ہے اور جانتا ہے جو کچھ ماؤں کے پیٹ میں ہے اور کوئی شخص نہیں جانتا کہ وہ کل کیا کمائے گا اور کوئی شخص نہیں جانتا کہ وہ کس زمین میں مرے گا۔ بیشک اللہ علم والا، خبردار ہے۔

**تشریح:**

**پانچ غیبی امور بیان کیے گئے جو صرف اللہ کے علم میں ہیں، کسی کو ان کا مکمل علم نہیں۔**

۷. سورۃ آل عمران (۳:۱۷۹)

آیت: وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُطْلِعَكُمْ عَلَى الْغَيْبِ

ترجمہ: اور اللہ کا کام نہیں کہ تمہیں غیب پر مطلع کرے

**تشریح:**

**یہ اعلان ہے کہ عام انسانوں کو غیب پر مطلع نہیں کیا جاتا، یعنی علمِ غیب اللہ کے لیے خاص ہے۔**

**۸. سورۃ ھود (۱۱:۳۱)**

آیت: وَلَآ اَقُوْلُ لَكُمْ عِنْدِيْ خَزَآئِنُ اللّٰهِ وَلَآ اَعْلَمُ الْغَيْبَ

ترجمہ: اور میں تم سے نہیں کہتا کہ میرے پاس اللہ کے خزانے ہیں، اور نہ کہ میں غیب جانتا ہوں۔

**تشریح:**

**یہ حضرت نوحؑ کا قول ہے، یعنی انبیاء کرام بھی غیب کا علم نہیں رکھتے۔**

9. سورۃ الانعام (6:59)

آیت: وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَآ اِلَّا هُوَ

ترجمہ اور اسی کے پاس غیب کی کنجیاں ہیں، انہیں اس کے سوا کوئی نہیں جانتا۔

**تشریح: یہ بہت واضح اور فیصلہ کن آیت ہے: غیب کی کنجیاں صرف اللہ کے پاس ہیں۔**

**۱۰. سورۃ التوبہ (۹:۷۸)**

آیت: اَلَمْ يَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ سِرَّهُمْ وَنَجْوٰىهُمْ وَاَنَّ اللّٰهَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ

ترجمہ: کیا وہ نہیں جانتے کہ اللہ جانتا ہے ان کا چھپا اور ان کی چپکے کی بات، اور بے شک اللہ خوب جاننے والا ہے غیبوں کا۔

**تشریح:**

**اللہ تعالیٰ ہی دلوں کے بھید جانتا ہے، یعنی وہی علام الغیوب ہے۔**

**۱۱. سورۃ النساء (۴:۱۵۷)**

آیت: وَمَا قَتَلُوْهُ وَمَا صَلَبُوْهُ وَلٰكِنْ شُبِّهَ لَهُمْ

ترجمہ: اور انھوں نے نہ اسے قتل کیا، نہ اسے سولی دی بلکہ ان کے لیے شبہ ڈال دیا گیا۔

**تشریح:**

**لوگ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی حقیقت کو نہ جان سکے، اگر انہیں غیب کا علم ہوتا تو دھوکہ نہ کھاتے۔ اس سے معلوم ہوا کہ مخلوق علمِ غیب سے محروم ہے۔**

**۱۲. سورۃ الزمر (۳۹:۴۶)**

آیت: اَللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ عٰلِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ

ترجمہ: اے اللہ! آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے والے، غیب اور ظاہر کے جاننے والے۔

**تشریح:**

**اللہ تعالیٰ کو ہی "عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ" کہا گیا ہے، نہ کسی نبی کو، نہ ولی کو۔**

۱۳. سورۃ الحشر (۵۹:۲۲)

آیت: هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ‌ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ

ترجمہ: وہی اللہ ہے جس کے سوا کوئی معبود نہیں، جو غیب اور ظاہر کا جاننے والا ہے۔

**تشریح:**

**اللہ کے علاوہ کسی کو "عالم الغیب" کہا جانا قرآن سے ثابت نہیں۔ یہ صرف اللہ کا وصف ہے۔**

**۱۴. سورۃ التغابن (۶۴:۱۸)**

آیت: عَالِمُ الْغَيْبِ لَا يَعْزُبُ عَنْهُ شَيْءٌ

ترجمہ: وہ غیب کا جاننے والا ہے، اس سے کوئی چیز چھپی نہیں۔

**تشریح:**

**یہ آیت ثابت کرتی ہے کہ کامل و ہمہ گیر علم صرف اللہ کو حاصل ہے، کسی اور کو نہیں۔**

۱۵. الطلاق (۶۵:۱۲)

آیت: وَاَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِكُلِّ شَىْءٍ عِلْمًا

ترجمہ: اور بے شک اللہ نے ہر چیز کو علم سے گھیر رکھا ہے۔

**تشریح:**

**یہ جامع اعلان ہے کہ اللہ کا علم لا محدود ہے — اور اس میں کسی اور کو کوئی دخل نہیں۔**

**۱۶. سورۃ الکہف (۱۸:۲۲)**

آیت: قُلْ رَّبِّىْۤ اَعْلَمُ بِعِدَّتِهِمْ

ترجمہ: تم فرمادو: میرا رب ان کی گنتی بہتر جانتا ہے،

**تشریح: غار والوں کی تعداد جیسا چھوٹا سا معاملہ بھی غیب ہے، جو اللہ جانتا ہے، سب انسان نہیں جانتے۔**

**۱۷. سورۃ الشعراء (۲۶:۱۱۲)**

آیت: قَالَ وَمَا عِلۡمِیۡ بِمَا کَانُوۡا یَعۡمَلُوۡنَ

ترجمہ: فرمایا: مجھے کیا خبر کہ وہ کیا کرتے رہے؟

**تشریح:**

**حضرت نوح علیہ السلام نے واضح کہا کہ باطنی اعمال ان کے علم میں نہیں، یعنی غیب کا علم انہیں نہیں۔ لہذا یہاں نبی نے اپنے سے غیب کی نفی کی ہے**

**۱۸. سورۃ النمل (۲۷:۷۴)**

آیت: وَاِنَّ رَبَّکَ لَیَعۡلَمُ مَا تُکِنُّ صُدُوۡرُہُمۡ وَمَا یُعۡلِنُوۡنَ

ترجمہ: بے شک تمہارا رب جانتا ہے جو ان کے سینوں میں ہے اور جو وہ ظاہر کرتے ہیں۔

**تشریح:**

**دلوں کا حال، ارادے، نیتیں—all یہ اللہ جانتا ہے۔ مخلوق لاعلم ہے۔ دلوں کا حال جاننے سے**

۱۹. النجم (۵۳:۲۸)

آیت: وَمَا لَہُمۡ بِہٖ مِنۡ عِلۡمٍ ؕ اِنۡ یَّتَّبِعُوۡنَ اِلَّا الظَّنَّ

ترجمہ: اور انہیں اس کا کچھ علم نہیں، صرف گمان کی پیروی کرتے ہیں۔

**تشریح:**

**غیب پر کوئی مخلوق یقیناً علم نہیں رکھتی، ان کے پاس صرف خیالات اور اندازے ہیں۔**

20.یٰس (36:81)

آیت: اَوَلَیۡسَ الَّذِیۡ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ بِقٰدِرٍ

ترجمہ: کیا وہ جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا، قادر نہیں؟

**تشریح:**

**یہاں اشارہ ہے کہ جس کی قدرت کامل ہے، اس کا علم بھی کامل ہے — اور وہ صرف اللہ ہے۔**

**۲۱۔ سورۃ الانعام (۶:۶۵)**

آیت: قُلْ هُوَ الْقَادِرُ عَلٰٓى اَنْ يَّبْعَثَ عَلَيْكُمْ عَذَابًا مِّنْ فَوْقِكُمْ اَوْ مِنْ تَحْتِ اَرْجُلِكُمْ...

ترجمہ: تم فرماؤ: وہی قدرت والا ہے کہ تم پر اوپر سے یا تمہارے قدموں کے نیچے سے عذاب بھیجے...

**تشریح:**

**انسان کو یہ بھی علم نہیں کہ کب، کہاں اور کس طرف سے عذاب آئے گا — غیب کا علم اللہ ہی کے پاس ہے۔**

۲۲۔ سورۃ الاعراف (۷:۱۸۷)

آیت: يَسْــَٔلُوْنَكَ عَنِ السَّاعَةِ اَيَّانَ مُرْسٰىهَا ۭ قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّيْ

ترجمہ: تم سے قیامت کے وقت کی بابت پوچھتے ہیں، فرمادو: اس کا علم تو میرے رب ہی کے پاس ہے۔

**تشریح:**

**قیامت کا علم نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بھی نہیں، صرف اللہ ہی جانتا ہے کیونکہ غیب کا جانکار اللہ ہی ہے**

۲۳۔ سورۃ الانعام (۶:۷۳)

آیت: وَهُوَ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ ۭ وَيَوْمَ يَقُوْلُ كُنْ فَيَكُوْنُ...

ترجمہ: وہی ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو حق کے ساتھ پیدا کیا، اور جس دن وہ کہے گا "ہو جا" تو وہ ہو جائے گا۔

**تشریح:**

**نظامِ کائنات اور اس کا انجام، اللہ کے حکم سے ہے، پس نظام کائنات کا علم بھی اللہ کو ہی ہے کو ہے۔**

**24. سورۃ یونس (10:20)**

آیت: وَيَقُوْلُوْنَ لَوْلَآ اُنْزِلَ عَلَيْهِ اٰيَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ ۚ فَقُلْ اِنَّمَا الْغَيْبُ لِلّٰهِ

ترجمہ: اور وہ کہتے ہیں: اس پر اس کے رب کی طرف سے کوئی نشانی کیوں نہ اتری؟ تم فرمادو: غیب تو صرف اللہ ہی کے لیے ہے۔

**تشریح:**

**مطالباتِ معجزات پر نبی کریم کو فرمایا گیا کہ غیب اللہ کا کام ہے، میرا نہیں۔**

**۲۵. یوسف (۱۲:۱۰۲)**

آیت: ذٰلِكَ مِنۡ اَنۡۢـبَآءِ الۡغَيۡبِ نُوۡحِيۡهِ اِلَيۡكَ

ترجمہ: یہ غیب کی خبریں ہیں جو ہم تمہیں وحی کے ذریعے سناتے ہیں۔

**تشریح:**

**اللہ وحی کے ذریعہ نبی کو کچھ غیب بتاتا ہے — اصل علم اللہ کے پاس ہے۔**

**۲۶. سورۃ مریم (۱۹:۷۷)**

آیت: اَفَرَءَيۡتَ الَّذِىۡ كَفَرَ بِاٰيٰتِنَا وَقَالَ لَاُوۡتَيَنَّ مَالًا وَّوَلَدًا

ترجمہ: تو کیا تو نے اس کو دیکھا جس نے ہماری آیتوں کا انکار کیا اور کہا کہ مجھے ضرور مال و اولاد دیا جائے گا۔

**تشریح:**

**کافر مستقبل کا دعویٰ کر رہا ہے، حالانکہ مستقبل اللہ کے علم میں ہے، انسان کے بس میں نہیں۔**

**۲۷. سورۃ الحجر (۱۵:۲۵)**

آیت: اِنَّ رَبَّكَ هُوَ يَحۡشُرُهُمۡ‌ؕ اِنَّهٗ حَكِيۡمٌ عَلِيۡمٌ

ترجمہ: بے شک تمہارا رب ہی انہیں جمع کرے گا، بیشک وہی حکمت والا، علم والا ہے۔

**تشریح:**

**حشر و قیامت کی حقیقت، تفصیل اور وقت — یہ سب علمِ غیب ہے جو اللہ کے پاس ہے۔**

**۲۸. مریم (۱۹:۷۸)**

آیت: اَطَّلَعَ الۡغَيۡبَ اَمِ اتَّخَذَ عِنۡدَ الرَّحۡمٰنِ عَهۡدًا

ترجمہ: کیا اس نے غیب دیکھ لیا، یا رحمٰن کے پاس سے کوئی وعدہ لے آیا؟

**تشریح:**

**یہ آیت انکار کرتی ہے ان لوگوں کا جو بغیر دلیل کے دعویٰ کرتے ہیں — علمِ غیب دلیل اور وحی کے بغیر ممکن نہیں۔**

**۲۹. سورۃ النساء (۴:۱۵۳)**

آیت: يَسْـَٔلُكَ اَهْلُ الْكِتٰبِ اَنْ تُنَزِّلَ عَلَيْهِمْ كِتٰبًا مِّنَ السَّمَآءِ...

ترجمہ: اہل کتاب تم سے آسمان سے کتاب اتارنے کا مطالبہ کرتے ہیں...

**تشریح:**

**نبی سے آسمانی فیصلے مانگے گئے، حالانکہ وحی و غیب اللہ کی طرف سے ہوتی ہے، نہ کہ نبی کے اختیار سے۔**

**30. سورۃ یٰس (36:12)**

آیت:

**اِنَّا نَحْنُ نُحْيِ الْمَوْتٰى وَنَكْتُبُ مَا قَدَّمُوْا وَاٰثَارَهُمْ ط-**

ترجمہ: بے شک ہم ہی مردوں کو زندہ کرتے ہیں اور لکھتے ہیں جو وہ آگے بھیجتے ہیں اور ان کے نشان۔

**تشریح:**

**مردوں کا حال، اعمال کا ریکارڈ، آثار کا علم — یہ سب اللہ کے علم میں ہے، انسان اس سے غافل ہے۔**

**۳۱. المجادلۃ (۵۸:۷)**

آیت: اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ط -

ترجمہ: کیا تم نے نہیں دیکھا کہ اللہ جانتا ہے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے؟

**تشریح:**

**ہر چیز کا علم صرف اللہ کو ہے — نہ کوئی فرشتہ، نہ نبی، نہ ولی۔ یہ غیب کا علم خالص اللہ کا وصف ہے۔**

**۳۲. الحجرات (۴۹:۱۸)**

آیت: اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ غَيْبَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط

ترجمہ: بیشک اللہ جانتا ہے آسمانوں اور زمین کا غیب۔

**تشریح:**

**غیب کائنات پر صرف اللہ کی نظر ہے۔ کسی مخلوق کو یہ وسعت حاصل نہیں۔**

۳۳. الطور (۵۲:۴۱)

آیت: اَمۡ عِنۡدَهُمُ الۡغَيۡبُ فَهُمۡ يَكۡتُبُوۡنَؕ

ترجمہ: کیا ان کے پاس غیب ہے کہ یہ لکھتے پھرتے ہیں؟

**تشریح:**

**اللہ کفار کی باتوں کو رد کر رہا ہے کہ وہ بغیر علمِ غیب کے دعوے کرتے ہیں — گویا ان کے پاس کچھ بھی نہیں۔**

**۳۴. القلم (۶۸:۴۷)**

آیت: اَمۡ عِنۡدَهُمُ الۡغَيۡبُ فَهُمۡ يَكۡتُبُوۡنَؕ

ترجمہ:

کیا ان کے پاس غیب ہے کہ یہ لکھ رہے ہیں؟

**تشریح:**

**یہاں بھی کفار کا مذاق اڑایا جا رہا ہے کہ غیب تو اللہ ہی کے پاس ہے، تمہارا اس میں کیا دخل؟**

**۳۵. الانبیاء (۲۱:۶۹)**

آیت: قُلۡنَا يٰنَارُ كُوۡنِىۡ بَرۡدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓى اِبۡرٰهِيۡمَ

ترجمہ: ہم نے فرمایا: اے آگ! ٹھنڈی ہو جا اور سلامتی والی ابراہیم پر۔

**تشریح:**

**یہ علم و قدرت صرف اللہ کو ہے کہ آگ کے اندر کا حال بدل دے — مخلوق کو اس کی خبر بھی نہ تھی۔**

**۳۶. الرعد (۱۳:۸)**

آیت: اَللّٰهُ يَعۡلَمُ مَا تَحۡمِلُ كُلُّ اُنۡثٰى وَمَا تَغِيۡضُ الۡاَرۡحَامُ وَمَا تَزۡدَادُؕ

ترجمہ: اللہ جانتا ہے جو کچھ ہر مادہ پیٹ میں رکھتی ہے اور جو رحم گھٹاتے اور بڑھاتے ہیں۔

**تشریح:**

**ماں کے رحم میں کیا ہے؟ یہ غیب ہے اور اس کا علم صرف اللہ کو ہے۔**

**۳۷. الحج (۲۲:۷۶)**

آیت: يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ؕ

ترجمہ: وہ جانتا ہے جو ان کے سامنے ہے اور جو ان کے پیچھے ہے۔

**تشریح:**

**ماضی، حال، مستقبل سب کا علم اللہ کے قبضے میں ہے۔**

**۳۸. سبأ (۳۴:۳)**

آیت: وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَا تَاْتِيْنَا السَّاعَةُ ؕ- قُلْ بَلٰى وَرَبِّيْ لَتَاْتِيَنَّكُمْ ۙ- عٰلِمِ الْغَيْبِ

ترجمہ: اور کافروں نے کہا کہ ہم پر قیامت نہیں آئے گی۔ تم فرماؤ: کیوں نہیں، میرے رب کی قسم، ضرور تم پر آئے گی۔ وہی ہے غیب جاننے والا۔

**تشریح:**

**قیامت کا علم صرف اللہ کو ہے — اس سے بڑی دلیل کہ نبی قسم کھا کر اللہ کا واسطہ دے رہے ہیں۔ اور فرما رہیں کہ غیب کا علم صرف اللہ کو ہے**

**۳۹. فصلت (۴۱:۴۷)**

آیت: اِلَيْهِ يُرَدُّ عِلْمُ السَّاعَةِ ؕ

ترجمہ: اسی کی طرف قیامت کا علم لوٹایا جاتا ہے۔

**تشریح:**

**قیامت، حشر، حساب — یہ تمام غیبی امور اللہ کے علم میں ہیں، کسی کو اطلاع نہیں۔**

۴۰. الزخرف (۴۳:۸۵)

آیت: وَتَبٰرَكَ الَّذِیْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَیْنَهُمَا وَعِنْدَهٗ عِلْمُ السَّاعَةِ

ترجمہ: اور بلند ہے وہ جس کے لیے ہے آسمانوں اور زمینوں کی بادشاہی اور ان کے بیچ کی، اور اس کے پاس ہی ہے قیامت کا علم۔

**تشریح:**

**پھر قطعی اعلان کہ علمِ غیب کا اصل، جامع، مکمل اختیار اللہ کو حاصل ہے۔**

# باب دھم

## سابقہ کلام کا جواب

**سابقہ کلام کا جواب دینے سے قبل دو باتیں اپنے ذھن میں جمالیں**

### پہلی بات

### 1۔ کلامِ الٰہی میں تضاد کا وہم اور علم القرآن کی روشنی میں ناسخ و منسوخ کی حقیقت

قرآنِ مجید ایک ایسا معجزاتی کلام ہے جس کے ایک ایک لفظ میں صداقت، حکمت، اور نورِ ہدایت جلوہ گر ہے۔ اس میں کسی قسم کا تضاد، ٹکراؤ یا باہمی تصادم ہر گز موجود نہیں، کیونکہ یہ اس ذات کا کلام ہے جو "کلُّ شَيءٍ عَلِيم" ہے، جس کے علم و حکمت کے سامنے انسانی عقل عاجز و درماندہ ہے۔

فرمایا:

"أَفَلَا يَتَدَبَّرُونَ الْقُرْآنَ ۚ وَلَوْ كَانَ مِنْ عِندِ غَيْرِ اللَّهِ لَوَجَدُوا فِيهِ اخْتِلَافًا كَثِيرًا"

(النساء: ۸۲)

ترجمہ: کیا یہ لوگ قرآن میں غور نہیں کرتے؟ اگر یہ کسی اور کا کلام ہوتا سوائے اللہ کے، تو اس میں ضرور بہت سا اختلاف پاتے۔

یہی آیت ایک عقلی حجت بھی ہے اور اعجازِ قرآنی کی دلیل بھی۔ اگر کسی کو قرآن کی بعض آیات میں بظاہر اختلاف یا تضاد نظر آئے، تو وہ درحقیقت اس کے فہم و بصیرت میں نقص کی علامت ہے، نہ کہ قرآن میں کوئی خامی۔

**<u>علماءِ اصول و تفسیر فرماتے ہیں:</u>**

ما تَوَهَّمَهُ الجاهلُ تَعارُضاً بينَ الآياتِ، فَإِنَّما هو من عدمِ الفهم، و الجَهلِ بالنّاسِخِ و المنسوخِ و وجوهِ البيان."

یعنی "جو چیز جاہل کو آیات میں تعارض نظر آئے، وہ دراصل اُس کے فہم کی کمی، ناسخ و منسوخ کے علم سے ناآشنائی، اور اسلوبِ بیان کو نہ سمجھنے کا نتیجہ ہوتا ہے۔"

پس اگر کہیں ایک مقام پر کسی آیت کا مفہوم بظاہر کسی اور آیت کے مفہوم سے متصادم معلوم ہو، تو علمائے راسخین اس کے لیے علومِ قرآن کی روشنی میں دو تدابیر اختیار کرتے ہیں

**1. یا تو ایک کو ناسخ اور دوسرے کو منسوخ قرار دیتے ہیں**

**2. یا پھر دونوں کو سیاق و سباق، شانِ نزول اور قواعدِ تفسیر کی روشنی میں یوں ہم آہنگ کرتے ہیں کہ تعارض کا کوئی شائبہ باقی نہیں رہتا۔**

## دوسری بات

### 2۔اللہ وحدہ لا شریک، عالم الغیب حقیقی ہے

کائناتِ آفرینش کا ذرّہ ذرّہ، چاندنی میں نہایا آسمان، خاموشی میں لپٹے ہوئے پہاڑ، سمندر کی موجیں، فضاؤں میں پرواز کرتے ہوئے پرندے، اور صحراؤں کی ویرانی میں گم خاموش ساعتیں——سب مل کر ایک ہی صدا بلند کرتے ہیں: "ھو اللہ، لا إلہ إلا ھو"۔

وہی اللہ، جو تنہا، بے نیاز، بے مثل، اور لا شریک ہے۔ نہ اس کا کوئی ہمسر ہے، نہ نظیر، نہ اس جیسا کوئی تھا، نہ ہوگا۔

یہ ہمارا ایمان ہے، یہ ہمارا عقیدہ ہے، اور اسی پر ہماری روح کی روشنی اور دل کی زندگی قائم ہے کہ علمِ غیب کی صفت ذاتی طور پر صرف اور صرف اسی مالکِ کائنات کو حاصل ہے۔ وہی ہے جو ہر چھپی ہوئی بات، ہر بند دل کی دھڑکن، اور ہر آنے والے لمحے کی حقیقت کو جانتا ہے۔ وہ جانتا ہے کیا زمین میں چھپا ہے، کیا آسمان کے پردوں کے پیچھے ہے، کیا انسان کے ارادوں میں پل رہا ہے، اور کیا آنے والے وقت کی آغوش میں پوشیدہ ہے۔

**اللہ تعالیٰ کا علم ذاتی ہے، یعنی نہ اسے کسی نے سکھایا، نہ وہ کسی کے سہارے سے جانتا ہے۔**

**اس کا علم ابد الآباد تک محیط ہے——نہ اس پر زمانے کی کوئی قید ہے، نہ مکان کا کوئی دائرہ۔**

**وہ جانتا ہے کہ کیا ہوا، کیا ہو رہا ہے، اور کیا ہوگا۔**

نہ اسے کسی کا واسطہ درکار ہے، نہ ذریعہ، نہ تعلیم، نہ تجربہ——**وہ عالم الغیب بذاتہ ہے۔**

اس کے بالمقابل، کائنات کے اندر جو بھی ہے——انبیاء ہوں، اولیاء ہوں، فرشتے ہوں، یا جنّ و انس——وہ سب عطائی ہیں۔ ان کے پاس جو کچھ ہے، **وہ اللہ کے عطا کردہ علم کا جلوہ ہے۔**

**اگر کوئی نبی علمِ غیب کی خبر دے،**

**اگر کوئی ولی دلوں کے حال سے واقف ہو،**

**اگر کوئی عبد صالح آئندہ کی باتیں بیان کرے——**

**توسمجھ لو یہ اللہ کی عطا ہے، اس کے کمالات کی تجلی ہے، اس کے علم کا عکس ہے، نہ کہ کسی کی ذاتی ملکیت۔**

**اب آپ ذیل میں دی گئیں آیات رحمانی کا مطالعہ کریں یہ آیات اس بات پر پیش کی جارہیں ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی مخلوق کو اپنے کرم جلیل سے علم غیب کا نور بھی عطافرمایاہے**

**۱۔ سورۃ الجن — آیت ۲۶-۲۷**

وَهُوَالَّذِیْ یُدْرِكُ عَلٰى غَیْبِهٖۤ اَحَدًا ﴿۲۶﴾ اِلَّا مَنِ ارْتَضٰى مِنْ رَّسُوْلٍ

ترجمہ: اور وہی ہے جو اپنے غیب پر کسی کو مسلط نہیں کرتا، سوائے اس رسول کے جسے اس نے پسند فرمایا۔

**تشریح: اس آیت میں اللہ تعالیٰ واضح فرمارہاہے کہ عام مخلوق کو غیب کی اطلاع نہیں، مگر جس رسول کو وہ چاہے، اس پر کچھ غیبی علوم ظاہر فرماتاہے۔ یہ آیت علمِ غیبِ نبوی کا صریح ثبوت ہے۔**

۲۔ سورۃ آل عمران — آیت ۱۷۹

وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِیُطْلِعَكُمْ عَلَى الْغَیْبِ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ یَجْتَبِیْ مِنْ رُّسُلِهٖ مَنْ یَّشَآءُ

ترجمہ: اور اللہ کی شان نہیں کہ تمہیں غیب پر مطلع کردے، لیکن اللہ اپنے رسولوں میں سے جسے چاہے چن لیتاہے۔

**تشریح: تمام انسانوں کو غیب کا علم نہیں دیاجاتا، لیکن منتخب رسولوں کو دیاجاتاہے۔ لھذا یہ آیت اثبات علم غیب نبوی پر دلالت کرتی ہے**

**۳۔ سورۃ التحریم — آیت ۳**

وَاِذْ اَسَرَّ النَّبِیُّ اِلٰى بَعْضِ اَزْوَاجِهٖ حَدِیْثًا...

ترجمہ: جب نبی نے اپنی ایک بیوی سے چھپی بات کہی...

**تشریح: حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی ازواجِ مطہرات سے ایسی باتیں کیں جو غیب پر مبنی تھیں اور بعد میں اس کی خبر اللہ تعالیٰ نے بذریعہ وحی عطافرمائی۔ لھذا یہ آیت اثبات علم غیب نبوی پر دلالت کرتی ہے**

**۴۔ سورۃ البقرہ — آیت ۳۳**

قَالَ یٰۤاٰدَمُ اَنْۢبِئْهُمْ بِاَسْمَآئِهِمْ

ترجمہ: فرمایا: اے آدم! انہیں ان چیزوں کے نام بتاؤ۔

**تشریح: حضرت آدم علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے اسماءِ اشیاء کا علم دیا، جو باقی مخلوق کو نہ تھا۔ یہ علمِ غیب کا عطیہ ہی تو ہے۔**

**۵. سورۃ ھود — آیت ۴۹**

تِلْكَ مِنْ اَنْبَآءِ الْغَيْبِ نُوحِيهَآ اِلَيْكَ

ترجمہ: یہ غیب کی خبریں ہیں جو ہم تمہاری طرف وحی کر رہے ہیں۔

**تشریح: یہ انبیائے سابقین کے حالات غیبی امور میں سے تھے، جنہیں اللہ نے نبی کریم کو سکھایا۔ اور بتایا کہ یہ غیبی خبریں ہیں لہذا یہ آیت بھی اثبات علم غیب نبوی پر دلالت کرتی ہے**

**۶. سورۃ آل عمران — آیت ۴۴**

ذٰلِكَ مِنْ اَنْبَآءِ الْغَيْبِ نُوحِيهِ اِلَيْكَ

ترجمہ: یہ غیب کی خبریں ہیں جو ہم تمہاری طرف وحی کر رہے ہیں۔

**تشریح: حضرت مریم و عمران کے واقعات بھی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو وحی کے ذریعے معلوم ہوئے۔ یہاں پر بھی غیب کا اطلاق ہوا**

**۷. سورۃ یوسف — آیت ۱۰۲**

ذٰلِكَ مِنْ اَنْبَآءِ الْغَيْبِ نُوحِيهِ اِلَيْكَ

ترجمہ: یہ غیب کی خبریں ہیں جو ہم تمہیں وحی کے ذریعے سناتے ہیں۔

**تشریح: حضرت یوسف علیہ السلام کے قصے میں بھی علمِ غیب کی عطا کا اطلاق کیا گیا۔ یہاں بھی غیب کا اطلاق ہوا غیر اللہ کیلئے**

**۸. سورۃ التوبہ — آیت ۹۴**

سَيَحْلِفُونَ بِاللّٰهِ لَكُمْ اِذَا انْقَلَبْتُمْ اِلَيْهِمْ...

ترجمہ: جب تم ان کے پاس واپس جاؤ گے تو وہ اللہ کی قسمیں کھائیں گے...

**تشریح: یہ ایک مستقبل کی خبر ہے جو کہ غیب سے تعلق رکھتی ہے کہ مستقبل میں ایسا ایسا ہوگا**

**۹. سورۃ التحریم (۶۶:۳)**

فَلَمَّا نَبَّاَهَا اللّٰهُ عَلَيْهِ عَرَّفَ بَعْضَهٗ وَاَعْرَضَ عَنْۢ بَعْضٍ

ترجمہ: جب اللہ نے نبی کو اس کی اطلاع دی، تو نبی نے کچھ ظاہر کیا اور کچھ چھوڑ دیا۔

**تشریح:**

**یہ واقعہ نبی کریم ﷺ کے مخفی باتوں کے جاننے پر دلالت کرتا ہے، جو کہ غیب کی خبر ہے۔**

**۱۰. سورۃ آل عمران — آیت ۴۹**

وَاُنَبِّئُكُمْ بِمَا تَاْكُلُوْنَ وَمَا تَدَّخِرُوْنَ فِيْ بُيُوْتِكُمْ

ترجمہ: اور میں تمہیں وہ باتیں بتاتا ہوں جو تم کھاتے ہو اور جو تم گھروں میں جمع کر کے رکھتے ہو۔

**تشریح: لہذا یہ آیت دال کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو علمِ غیب عطا کیا گیا تھا۔**

**۱۱. سورۃ التحریم — آیت ۳**

فَلَمَّا نَبَّاَتْ بِهٖ وَاَظْهَرَهُ اللّٰهُ عَلَيْهِ

ترجمہ: جب اس نے (بیوی نے) یہ بات ظاہر کی، اور اللہ نے اس پر (نبی کو) مطلع کر دیا...

**تشریح: لہذا نبی کو ایک چھپی ہوئی بات بذریعہ وحی معلوم ہو گئی۔**

**۱۲. سورۃ البقرہ — آیت ۲۵۵**

وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ

ترجمہ: اور وہ اس کے علم میں سے کسی چیز پر احاطہ نہیں کر سکتے مگر جس قدر وہ چاہے۔

**تشریح: علمِ غیب صرف اسی کو حاصل ہے جسے اللہ چاہے۔ کیونکہ اللہ فرماتا ہے اِلا بما شاء لہذا یہ بھی آیت اثبات علم غیب نبوی پر دلالت کرتی ہے**

**۱۳. سورۃ البقرہ — آیت ۲۱۰**

هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّاْتِيَهُمُ اللّٰهُ فِيْ ظُلَلٍ مِّنَ الْغَمَامِ

ترجمہ: کیا یہ لوگ اس کے منتظر ہیں کہ اللہ ان کے پاس بادلوں کے سایہ میں آئے...

تشریح: مستقبل کی خبریں جو غیب کا حصہ ہیں، نبی کریم کو بتائی گئیں۔

۱۴. سورۃ النساء (۴:۱۱۳)

**وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ**

ترجمہ: اور اس نے آپ کو وہ سکھایا جو آپ نہیں جانتے تھے۔

**تشریح:**

**یہ تعلیمِ الٰہی غیب کی خبر رسانی پر دلالت کرتی ہے، خصوصاً وہ امور جو بشر کے لیے ممکن نہیں۔**

**۱۵. سورۃ الصف (۶۱:۶)**

وَمُبَشِّرًا بِرَسُولٍ يَأْتِي مِنْ بَعْدِي اسْمُهُ أَحْمَدُ

ترجمہ: اور ایک رسول کی بشارت دیتا ہوں جو میرے بعد آئے گا، اس کا نام احمد ہے۔

**تشریح:**

**حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو مستقبل کی غیبی خبر دی گئی، یہ واضح اثبات علمِ غیب نبوی پر دلالت کرتا ہے۔**

**۱۶. سورۃ یوسف (۱۲:۱۵)**

وَأَوْحَيْنَا إِلَيْهِ لَتُنَبِّئَنَّهُمْ بِأَمْرِهِمْ هَٰذَا وَهُمْ لَا يَشْعُرُونَ

ترجمہ: اور ہم نے یوسف کو وحی کی کہ ضرور تم ان کو ان کے اس کام کی خبر دوگے اور وہ نہ سمجھیں گے۔

**تشریح:**

**حضرت یوسف علیہ السلام کو مستقبل کی ایک خفیہ بات کی خبر دی گئی، جو اُن کے بھائیوں کو ان کے اپنے عمل کے بارے میں دی جائے گی، یہ علمِ غیب کی عطا ہے۔**

۱۷. سورۃ المائدہ — آیت ۱۱۰

وَتُنَبِّئُهُم بِمَا يَأْكُلُونَ وَمَا يَدَّخِرُونَ فِي بُيُوتِهِمْ

ترجمہ: اور تو لوگوں کو وہ بتاتا ہے جو وہ کھاتے ہیں اور جو گھروں میں جمع رکھتے ہیں۔

**تشریح: حضرت عیسیٰ کا علمِ غیب بطور معجزہ بیان ہوا**

**۱۸. سورۃ مریم (۱۹:۱۶-۱۹)**

فَأَرْسَلْنَآ إِلَيْهَا رُوحَنَا فَتَمَثَّلَ لَهَا بَشَرًا سَوِيًّا... قَالَ إِنَّمَآ أَنَا رَسُولُ رَبِّكِ لِأَهَبَ لَكِ غُلَامًا زَكِيًّا

ترجمہ: تو ہم نے اس کی طرف اپنا فرشتہ بھیجا، جو اس کے سامنے ایک مکمل انسان کی صورت میں ظاہر ہوا... اس نے کہا: میں تیرے رب کا پیغام رساں ہوں، تاکہ تجھے ایک پاکیزہ بیٹا دوں۔

**تشریح:**

**یہ مستقبل کی غیبی خبر حضرت مریم علیہا السلام کو دی گئی کہ اُنہیں بیٹا عطا ہو گا، جو نبوت پر مبنی پیشگی علم ہے۔**

۱۹. سورۃ الصف — آیت ٦

وَمُبَشِّرًا بِرَسُولٍ يَأْتِي مِنْ بَعْدِي اسْمُهُ أَحْمَدُ

ترجمہ: اور ایک رسول کی بشارت دیتا ہوں جو میرے بعد آئے گا، اس کا نام احمد ہے۔

**تشریح: حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے نبی کریم کی مستقبل میں بعثت کی خبر دی۔**

**۲۰. سورۃ التکویر، آیت ۲۴)**

وَمَا هُوَ عَلَى الْغَيْبِ بِضَنِينٍ ﴿۲۴﴾

اور وہ (نبی مکرم صلی اللہ علیہ وسلم) غیب بتانے میں بخل کرنے والے نہیں۔

**تشریح**

اس آیت میں اللہ تعالیٰ اپنے محبوب نبی حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی امانتِ علم کو بیان فرما رہا ہے۔ "ضنین" کے لغوی معنی ہوتے ہیں: بخیل، چھپانے والا۔ یعنی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم وہ ذات ہیں جنہیں غیب کی خبریں عطا کی گئیں، اور وہ ان غیبی خبروں کو امت تک پہنچانے میں کسی قسم کی کمی یا بخل نہیں کرتے۔

اس آیت سے درج ذیل نکات ثابت ہوتے ہیں:

1. نبی مکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو غیب کی خبریں دی گئیں۔

2. آپ کو ان خبروں کی تبلیغ کا مکمل حق ادا کرنے والا فرمایا گیا۔

3. یہ غیب کا علم "وحی" کے ذریعے عطا ہوا، جس کا ذکر پچھلی آیات (جبرائیل کے ذریعہ وحی لانے) میں بھی آیا ہے۔

4. یہ آیت دراصل نبوت کی صداقت اور علمِ غیب کے اثبات پر ایک روشن دلیل ہے۔

جب تُو نے ان آیاتِ ربانیہ پر تدبر کی نگاہ ڈالی ہو گی،

تو تجھ پر یہ حقیقت آشکار ہو چکی ہو گی کہ مخالفین کے بیانات و اعتقادات میں غیب کو فقط ذاتِ حق کے لیے مختص جانا گیا ہے،

جبکہ انہی آیات کے آئینے میں غیب کا اثبات غیرِ خدا کے لیے بھی روشن طور پر نظر آتا ہے۔

اب سوال یہ ہے کہ جب دونوں پہلو موجود ہوں—

## تو اس عقیدے کا حل کیا ہو؟

**یہی مقام ہے جہاں صاحبِ فہم رک کر سوچتا ہے، اور حق طلب دل، رہنمائی کا در کھٹکھٹاتا ہے۔**

**آ، ترے دل کی الجھن کو سلجھادوں، میرے الفاظ کو غور سے سن، اور اپنے دل کو تسلی دے۔**

**پھر آگے آنے والی سطور پر چشمِ بصیرت رکھ، اور ان کا مطالعہ کر کے خود انصاف سے فیصلہ کر**

**کہ حقیقت کہاں ہے اور فہم کی راہ کس جانب جاتی ہے۔**

**ذاتی اور عطائی علمِ غیب میں فرق**: ایک اعتقادی و ادبی توضیح

قرآن مجید کی مقدس آیات میں ہمیں دو طرح کی نصوص نظر آتی ہیں:

ایک وہ جو غیر اللہ کے لیے علمِ غیب کی نفی پر دلالت کرتی ہیں، اور دوسری وہ جو غیر اللہ کے لیے علمِ غیب کے اثبات کو بیان کرتی ہیں۔ بظاہر یہ آیات ایک دوسرے کے متضاد محسوس ہو سکتی ہیں، لیکن جب علمِ تفسیر و اصولِ اعتقاد کی روشنی میں ان کا بغور مطالعہ کیا جائے تو ایک لطیف اور نہایت اہم اصول سامنے آتا ہے، اور وہ ہے:

**"اللہ تعالیٰ کا علمِ غیب ذاتی، ابدی، لامحدود اور قدیم نیز محیطِ کل ہے، جبکہ مخلوق خواہ کوئی بھی ہو اس کا علمِ غیب عطائی، حادث، محدود اور مقید ہے۔"**

یہی فرق تمام آیاتِ قرآنی میں فکری ربط اور معنوی تسلسل کی بنیاد فراہم کرتا ہے۔"

## ذاتی علمِ غیب کی تعریف:

ذاتی علمِ غیب وہ ہے جو کسی کے سکھانے یا عطا کرنے کے بغیر خود بخود ہو، جو کسی وقت میں حاصل نہ ہوا ہو بلکہ ازل سے موجود ہو، جس کی وسعتیں کسی حد کی پابند نہ ہوں، اور جو ہر شے کا علم بلا قید رکھتا ہو۔ یہ صرف اور صرف اللہ وحدہٗ لا شریک کی صفت ہے، جیسا کہ ارشاد فرمایا:

قُلْ لَا يَعْلَمُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الْغَيْبَ اِلَّا اللّٰهُ ؕ

"فرما دیجئے: آسمانوں اور زمین والوں میں سے کوئی غیب نہیں جانتا سوا اللہ کے۔" (النمل: 65)

یہ آیت غیب کے علم میں استقلال، ذاتیّت اور کمال کی نفی کرتی ہے، سوائے اللہ عزوجل کے۔

## عطائی علمِ غیب کی وضاحت:

جبکہ غیر اللہ (یعنی انبیاء، اولیاء یا فرشتے) کو جب علمِ غیب عطا کیا جائے، تو وہ اللہ تعالیٰ کے حکم، تعلیم، یا وحی کے ذریعہ ہوتا ہے۔ یہ علم محدود، وقت کے ساتھ حاصل شدہ، اور مقید فی النطاق ہوتا ہے۔ قرآن میں کئی مقامات پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور دیگر انبیاء و فرشتوں کو غیب کی خبریں دی جانے کا ذکر صراحت سے موجود ہے:

عٰلِمُ الْغَيْبِ فَلَا يُظْهِرُ عَلٰى غَيْبِهٖٓ اَحَدًا ﴿٢٦﴾ اِلَّا مَنِ ارْتَضٰى مِنْ رَّسُوْلٍ...

"وہ غیب کا جاننے والا ہے، اور اپنے غیب پر کسی کو مطلع نہیں کرتا، سوائے اس رسول کے جسے وہ پسند فرمائے۔" (الجن: ٢٦-٢٧)

**یہ آیت عطائی علمِ غیب کی بنیاد فراہم کرتی ہے۔** یہ بیان کر رہی ہے کہ اللہ تعالیٰ جس رسول کو چاہے، اپنے غیب کا کچھ حصہ بتا سکتا ہے۔ اس میں علمِ غیب کا عطائی و تفویضی انداز ظاہر ہے۔

## فرق کی اہمیت:

یہ فرق کہ اللہ کا علم ذاتی اور غیر اللہ کا علم عطائی ہے، اعتقادی لحاظ سے نہایت ضروری اور نازک ہے۔ یہی وہ امتیاز ہے جس کے ذریعہ شرک و توحید کے مابین باریک حد بندی کی جاتی ہے۔

اگر کوئی شخص اللہ کے علاوہ کسی اور کے لیے بھی ذاتی، ابدی، غیر محدود علم کا قائل ہو جائے، تو یہ شرک فی العلم کہلائے گا۔ لیکن اگر کوئی کہے کہ اللہ نے جسے چاہا، جتنا چاہا، اپنے علمِ غیب سے عطا فرمایا، تو یہ عین توحید کے تقاضے کے مطابق ہے۔

**پس وہ آیات جن میں صرف غیب اللہ کے لیے ثابت ہوتا ہے اس غیب سے مراد ذاتی ہے اور جہاں غیر اللہ کے لیے غیب ثابت ہوتا ہے اس سے مراد عطائی ہے اور اس میں شرک کا کوئی شائبہ نہیں شرک تو تب ہوتا جب خالق و مخلوق کے علم کو ایک ہی جہت سے دیکھا جاتا خواہ وہ جہت پھر اللہ اور مخلوق کے علم کو قدیم بنا کر ہوتی یا مخلوق اور اللہ کے علم کو حادث بنا کر ہوتی جب مخلوق اور خالق کے علم کو ایک جہت سے مانا اور مسلم کیا جاتا بغیر فرق کیے تو ضرور یہ شرک فی العلم ہوتا اور کفر کے مترادف ہو جاتا**

### ایک جامع اظہار:

**غیب کا علم، وہ مقدس نعمت ہے جو اگر اپنے اصل منبع سے منسوب نہ کی جائے تو کفر کی لغزش میں تبدیل ہو سکتی ہے۔ وہ علم جو ازل سے ابد تک محیط ہو، وہ صرف ربِ قدیر کا خاصہ ہے۔**

**اور جو علم کسی لمحہ عطا ہو، کسی وقت محدود ہو، کسی دائرہ میں مقید ہو، وہ صرف مخلوق کا مقدر ہے۔**

**ربِ غفور جب اپنے محبوب بندوں کو اپنے غیب کے خزانوں کی جھلک دکھاتا ہے،**

**تو وہ علمِ الٰہی کا عطاء کردہ ہوتا ہے، نہ کہ اس کا شریک۔**

## باب یازدھم

**اس باب میں ہم ایسے چالس اعتراضات جوابات کے ساتھ بیان کریں گے جو قریب قریب مخالفین اہل سنت والجماعت پر کرتے ہیں**

### اعتراض 1:

قرآن کی روسے غیب کا علم صرف اللہ تعالیٰ کو ہے، جیسا کہ فرمایا: "قل لا یعلم من فی السموات والارض الغیب إلا الله" (النمل: ٦٥)

تو کیا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے علمِ غیب کا عقیدہ شرک نہیں؟

**جواب:**

یہ آیت غیب کے ذاتی، مستقل اور ذاتی اختیاری علم کی نفی کر رہی ہے۔ اللہ تعالیٰ ہی ذاتاً، مستقل طور پر بغیر کسی ذریعہ کے غیب جاننے والا ہے۔

جبکہ انبیاءِ کرام، بالخصوص نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے، وحی یا الہام کے ذریعہ مخصوص غیبی علوم عطا فرمائے، جیسا کہ ارشاد ہے:

"عالم الغيب فلا يظهر على غيبه أحدا * إلا من ارتضى من رسول" (الجن: ۲۶-۲۷)

ترجمہ: "وہی غیب کا جاننے والا ہے، پس اپنے غیب پر کسی کو مطلع نہیں فرماتا، سوائے اپنے پسندیدہ رسولوں کے۔"

یہ آیت واضح طور پر بتا رہی ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے منتخب رسولوں کو غیب کی خبریں دیتا ہے۔

## اعتراض 2:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم بشر تھے، اور بشر کو علمِ غیب نہیں ہوتا۔

**جواب:**

یہ درست ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم بشر تھے، مگر "بشرٌ لا کالبشر"، یعنی عام انسانوں جیسے نہیں بلکہ اللہ کے منتخب و برگزیدہ بشر۔ بشر ہونا اور علمِ غیب کا عطا ہونا آپس میں متضاد نہیں۔ اللہ تعالیٰ نے بشر کو معجزات عطا فرمائے، نبوت عطا کی، اور اسی طرح علمِ غیب بھی عطا فرمایا، جیسا کہ قرآن میں خود فرمایا:

**"وانزل الله عليك الكتاب والحكمة وعلمك ما لم تكن تعلم" (النساء: ۱۱۳)**

ترجمہ: "اور اللہ نے آپ پر کتاب و حکمت نازل فرمائی، اور وہ آپ کو وہ کچھ سکھا دیا جو آپ نہیں جانتے تھے۔"

## اعتراض 3:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے خود فرمایا: **"ما ادری ما یفعل بی ولا بکم" (سورہ احقاف: ۹)**

تو یہ تو علمِ غیب کی نفی ہے؟

**جواب:**

اس آیت کی تفسیر یہ ہے کہ نبی کریم صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ سے کفارِ مکہ عجیب معجزات دکھانے اور عناد کی وجہ سے غیب کی خبریں دینے کا مطالبہ کیا کرتے تھے۔ اس پر حضورِ اقدس صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کو حکم دیا گیا کہ آپ کفارِ مکہ سے فرما دیں کہ میں انسانوں کی طرف پہلا رسول نہیں ہوں بلکہ مجھ سے پہلے بھی بہت سے رسول تشریف لا چکے ہیں اور وہ سب اللہ تعالٰی کے بندوں کو اس کی وحدانیّت اور عبادت کی طرف بلاتے تھے اور میں اس کے علاوہ کسی اور چیز کی طرف بلانے والا نہیں ہوں بلکہ میں بھی اخلاص کے ساتھ اللہ تعالٰی کی وحدانیّت پر ایمان لانے اور سچے دل کے ساتھ اس کی عبادت کرنے کی طرف بلاتا ہوں اور مجھے اَخلاقی اچھائیوں کو پورا کرنے کے لئے بھیجا گیا ہے اور میں بھی اس چیز پر (ذاتی) قدرت نہیں رکھتا جس پر مجھ سے پہلے رسول (ذاتی) قدرت نہیں رکھتے تھے، تو پھر میں تمہیں تمہارا مطلوبہ ہر معجزہ کس طرح دکھا سکتا ہوں اور تمہاری پوچھی گئی ہر غیب کی خبر کس طرح دے سکتا ہوں کیونکہ مجھ سے پہلے رسول وہی معجزات دکھایا کرتے تھے جو اللہ تعالٰی نے انہیں عطا فرمائے تھے اور اپنی قوم کو وہی خبریں دیا کرتے تھے جو اللہ تعالٰی نے ان کی طرف وحی فرمائی تھیں اور جب میں نے پچھلے رسولوں سے کوئی انوکھا طریقہ اختیار نہیں کیا تو پھر تم میری نبوت کا انکار کیوں کرتے ہو؟ (تفسیر کبیر، الاحقاف، تحت الآیۃ: ۹، ۱۰/۹، خازن، الاحقاف، تحت الآیۃ: ۹، ۴/۱۲۳، روح البیان، الاحقاف، تحت الآیۃ: ۹، ۸/۴۶۷، ملتقطاً)

**{وَمَاۤ اَدْرِیْ مَا یُفْعَلُ بِیْ وَلَا بِكُمْ:** اور میں نہیں جانتا کہ میرے ساتھ کیا کیا جائے گا اور تمہارے ساتھ کیا} آیت کے اس حصے کے بارے میں مفسرین نے جو کلام فرمایا ہے اس میں سے چار چیزیں یہاں درج کی جاتی ہیں،

(1)...یہ آیت منسوخ ہے۔ اس کی تفصیل یہ ہے کہ یہاں دو صورتیں ہیں، پہلی صورت یہ کہ اگر اس آیت کے یہ معنی ہوں "قیامت میں جو میرے اور تمہارے ساتھ کیا جائے گا وہ مجھے معلوم نہیں۔" تو یہ آیت سورۂ فتح کی آیت نمبر 2 اور 5 سے منسوخ ہے، جیسا کہ حضرت عکرمہ اور حضرت حسن بصری رَضِیَ اللہ تَعَالٰی عَنْہُمَا اس آیت کے بارے میں فرماتے ہیں: اسے سورۂ فتح کی اس آیت "اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِیْنًا ۙ(۱) لِّیَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ۔الایۃ" نے منسوخ کر دیا ہے۔ (تفسیر طبری، الاحقاف، تحت الآیۃ: ۹، ۱۱/۲۷۶)

حضرت عبد اللہ بن عباس رَضِیَ اللہ تَعَالٰی عَنْہُمَا فرماتے ہیں: آیت کریمہ "وَمَاۤ اَدْرِیْ مَا یُفْعَلُ بِیْ وَلَا بِكُمْ" کے بعد اللہ تعالٰی نے یہ آیات "لِیَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِكَ وَمَا تَاَخَّرَ" اور "لِیُدْخِلَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ۔الایۃ" نازل فرمائیں اور اللہ تعالٰی نے اپنے حبیب صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کو بتا دیا کہ وہ آپ کے ساتھ اور ایمان والوں کے ساتھ (آخرت میں) کیا معاملہ فرمائے گا۔ (در منثور، الاحقاف، تحت الآیۃ: ۹، ۷/۴۳۵)

اس کی تفصیل اس حدیثِ پاک میں ہے، چنانچہ حضرت انس رَضِیَ اللہ تَعَالٰی عَنْہُ فرماتے ہیں: حُدَیْبِیَہ سے واپسی کے وقت نبی کریم صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ پر یہ آیت نازل ہوئی:

''لِیَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِكَ وَ مَا تَاَخَّرَ'' (فتح:۲)

ترجمہ کنزُالعرفان: تاکہ اللہ تمہارے صدقے تمہارے اگلوں کے اور تمہارے پچھلوں کے گناہ بخش دے۔

توحضورِ اَقدس صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ نے ارشاد فرمایا ''مجھ پر ایک ایسی آیت نازل ہوئی ہے جو مجھے زمین پر موجود تمام چیزوں سے زیادہ محبوب ہے۔ پھر نبی اکرم صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ نے صحابۂ کرام رَضِیَ اللہ تَعَالٰی عَنْہُمْ کے سامنے اسی آیت کی تلاوت فرمائی تو انہوں نے عرض کی: یارسولَ اللہ! صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ آپ کو مبارک ہو، اللہ تعالیٰ نے آپ کے لئے تو بیان فرمادیا کہ وہ آپ کے ساتھ کیا کرے گا، اب (یہ معلوم نہیں کہ) ہمارے ساتھ کیا کیا جائے گا، توتاجدارِ رسالت صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ پر یہ آیت نازل ہوئی: ''لِیُدْخِلَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَ الْمُؤْمِنٰتِ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْهَا وَ یُكَفِّرَ عَنْهُمْ سَیِّاٰتِهِمْؕ-وَ كَانَ ذٰلِكَ عِنْدَ اللّٰهِ فَوْزًا عَظِیْمًا '' (فتح:۵)

ترجمہ کنزُالعرفان: تاکہ وہ ایمان والے مردوں اور ایمان والی عورتوں کو ان باغوں میں داخل فرمادے جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں، ہمیشہ ان میں رہیں گے اور تاکہ اللہ ان کی برائیاں ان سے مٹادے، اور یہ اللہ کے یہاں بڑی کامیابی ہے۔ (ترمذی، کتاب التفسیر، باب ومن سورۃ الفتح، ۵/۱۷۶، الحدیث: ۳۲۷۴)

علامہ علی بن محمد خازن رَحْمَۃُاللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ لکھتے ہیں کہ جب یہ آیت نازل ہوئی تو مشرک خوش ہوئے اور کہنے لگے کہ لات و عُزّٰی کی قسم! اللہ تعالیٰ کے نزدیک ہمارا اور محمد (صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ) کا یکساں حال ہے، انہیں ہم پر کچھ بھی فضیلت نہیں، اگر یہ قرآن ان کا اپنا بنایا ہوا نہ ہوتا تو ان کو بھیجنے والا انہیں ضرور خبر دیتا کہ وہ ان کے ساتھ کیا کرے گا۔ تو اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی:

''لِیَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِكَ وَ مَا تَاَخَّرَ'' (فتح:۲)

ترجمہ کنزُالعرفان: تاکہ اللہ تمہارے صدقے تمہارے اگلوں کے اور تمہارے پچھلوں کے گناہ بخش دے۔

تو حضورِ اَقدس صَلَّى اللهُ تَعَالٰی عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ نے ارشاد فرمایا ’’مجھ پر ایک ایسی آیت نازل ہوئی ہے جو مجھے زمین پر موجود تمام چیزوں سے زیادہ محبوب ہے۔ پھر نبی اکرم صَلَّى اللهُ تَعَالٰی عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ نے صحابۂ کرام رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُمْ کے سامنے اسی آیت کی تلاوت فرمائی تو انہوں نے عرض کی: یا رسولَ الله! صَلَّى اللهُ تَعَالٰی عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ، آپ کو مبارک ہو، اللہ تعالٰی نے آپ کے لئے تو بیان فرمادیا کہ وہ آپ کے ساتھ کیا کرے گا، اب (یہ معلوم نہیں کہ) ہمارے ساتھ کیا کیا جائے گا، تو تاجدارِ رسالت صَلَّى اللهُ تَعَالٰی عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ پر یہ آیت نازل ہوئی: ’’لِيُدْخِلَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَ الْمُؤْمِنٰتِ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا وَ يُكَفِّرَ عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ ؕ وَ كَانَ ذٰلِكَ عِنْدَ اللّٰهِ فَوْزًا عَظِيْمًا‘‘ (فتح:۵)

ترجمۂ کنزُالعرفان: تاکہ وہ ایمان والے مردوں اور ایمان والی عورتوں کو ان باغوں میں داخل فرمادے جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں، ہمیشہ ان میں رہیں گے اور تاکہ اللہ ان کی برائیاں ان سے مٹادے، اور یہ اللہ کے یہاں بڑی کامیابی ہے۔ (ترمذی، کتاب التفسیر، باب و من سورۃ الفتح، ۵/۱۷۶، الحدیث: ۳۲۷۴)

علامہ علی بن محمد خازن رَحْمَۃُ اللهِ تَعَالٰی عَلَيْهِ لکھتے ہیں کہ جب یہ آیت نازل ہوئی تو مشرک خوش ہوئے اور کہنے لگے کہ لات و عُزّیٰ کی قسم! اللہ تعالٰی کے نزدیک ہمارا اور محمد (صَلَّى اللهُ تَعَالٰی عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ) کا یکساں حال ہے، انہیں ہم پر کچھ بھی فضیلت نہیں، اگر یہ قرآن ان کا اپنا بنایا ہوا نہ ہوتا تو ان کو بھیجنے والا انہیں ضرور خبر دیتا کہ وہ ان کے ساتھ کیا کرے گا۔ تو اللہ تعالٰی نے یہ آیت نازل فرمائی:

’’لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِكَ وَ مَا تَاَخَّرَ‘‘ (فتح:۲)

ترجمۂ کنزُالعرفان: تاکہ اللہ تمہارے صدقے تمہارے اگلوں کے اور تمہارے پچھلوں کے گناہ بخش دے۔

صحابۂ کرام رَضِیَ اللهُ تَعَالٰی عَنْہُمْ نے عرض کی: یا رسولَ اللہ! صَلَّى اللهُ تَعَالٰی عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ، حضور کو مبارک ہو، آپ کو تو معلوم ہو گیا کہ آپ کے ساتھ کیا کیا جائے گا، اب یہ انتظار ہے کہ اللہ تعالٰی ہمارے ساتھ کیا کرے گا؟ اس پر اللہ تعالٰی نے یہ آیت نازل فرمائی:

’’لِيُدْخِلَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَ الْمُؤْمِنٰتِ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ‘‘ (فتح:۵)

ترجمۂ کنزُالعرفان: تاکہ وہ ایمان والے مردوں اور ایمان والی عورتوں کو ان باغوں میں داخل فرمادے جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں۔

اور یہ آیت نازل ہوئی:

’’ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِیْنَ بِاَنَّ لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ فَضْلًا كَبِیْرًا (احزاب:۴۷)

ترجمہ کنزُالعرفان: اور ایمان والوں کو خوشخبری دیدو کہ ان کے لیے اللہ کا بڑا فضل ہے۔

تو اللہ تعالیٰ نے بیان فرما دیا کہ حضورِ اقدس صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے ساتھ اور مومنین کے ساتھ کیا کرے گا۔ (خازن، الاحقاف، تحت الآیۃ: ۹، ۴/۱۲۳)

دوسری صورت یہ ہے کہ آخرت کا حال تو حضور پُر نور صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کو اپنا بھی معلوم ہے، مومنین کا بھی اور جھٹلانے والوں کا بھی، اور اس آیت کے معنی یہ ہیں ”دنیا میں کیا کیا جائے گا، یہ معلوم نہیں“ اگر آیت کے یہ معنی لئے جائیں تو بھی یہ آیت منسوخ ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے حضورِ انور صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کو یہ بھی بتا دیا ہے، جیسا کہ ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

’’ لِیُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّیْنِ كُلِّهٖ ‘‘ (توبہ:۳۳)

ترجمہ کنزُالعرفان: تاکہ اسے تمام دینوں پر غالب کر دے۔

اور ارشاد فرمایا:

’’ وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِیُعَذِّبَهُمْ وَاَنْتَ فِیْهِمْ ‘‘ (انفال:۳۳)

ترجمہ کنزُالعرفان: اور اللہ کی یہ شان نہیں کہ انہیں عذاب دے جب تک اے حبیب! تم ان میں تشریف فرما ہو۔ (خازن، الاحقاف، تحت الآیۃ: ۹، ۴/۱۲۳، خزائن العرفان، الاحقاف، تحت الآیۃ: ۹، ص ۹۲۴)

یہاں اس آیت کے منسوخ ہونے کے بارے میں جو تفصیل بیان کی اسے دوسرے انداز میں یوں بیان کیا گیا ہے کہ حضور پُر نور صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کا یہ فرمانا ’’ وَمَاۤ اَدْرِیْ مَا یُفْعَلُ بِیْ وَلَا بِكُمْ ‘‘ قرآنِ مجید کا نزول مکمل ہونے سے پہلے کی بات ہے، اس لئے یہاں فی الحال جاننے کی نفی ہے۔ آئندہ اس کا علم حاصل نہ ہونے کی نفی نہیں ہے۔ چنانچہ علامہ احمد صاوی رَحْمَۃُ اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ فرماتے ہیں: یہ آیت اسلام کے ابتدائی دور میں، نبی کریم صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ، مومنین اور کفار کا انجام بیان کئے جانے سے پہلے نازل ہوئی، ورنہ سیّد المرسلین صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اس وقت تک دنیا سے تشریف نہ لے گئے یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں قرآنِ مجید میں اِجمالی اور تفصیلی طور پر وہ سب کچھ بتا دیا جو آپ صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ، مومنین اور کفار کے ساتھ کیا جائے گا۔ (صاوی، الاحقاف، تحت الآیۃ: ۹، ۵/۱۹۳۴-۱۹۳۳)

(2)...یہاں ذاتی طور پر جاننے کی نفی کی گئی ہے اور اس میں کوئی شک نہیں کہ یہ نفی دائمی اور اَبدی ہے، لیکن اس سے اللہ تعالیٰ کے بتانے سے ہر چیز کے جاننے کی نفی نہیں ہوتی۔ جیسا کہ علامہ نظام الدّین حسن بن محمد نیشا پوری رَحْمَۃُ اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ فرماتے ہیں: آیت کے اس حصے میں اپنی ذات سے جاننے کی نفی ہے وحی کے ذریعے جاننے کی نفی نہیں ہے۔(غرائب القرآن ورغائب الفرقان، الاحقاف، تحت الآیۃ:۹، ۱۱۸/۶)

صدرُ الافاضل مفتی نعیم الدین مراد آبادی رَحْمَۃُ اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ فرماتے ہیں: اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کو حضور کے ساتھ اور حضور کی امت کے ساتھ پیش آنے والے اُمور پر مُطّلع فرما دیا خواہ وہ دنیا کے ہوں یا آخرت کے اور اگر دِرایت بمعنی اِدراک بِالقیاس یعنی عقل سے جاننے کے معنی میں لیا جائے تو مضمون اور بھی زیادہ صاف ہے اور آیت کا اس کے بعد والا جملہ اس کا مؤیِّد ہے۔(خزائن العرفان، الاحقاف، تحت الآیۃ:۹، ص ۹۲۴)

(3)...یہاں تفصیلی دِرایت کی نفی ہے۔اس کی تفصیل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ہمیشہ ہمیشہ سیّد المرسلین صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اور مومنین پر فضل و ثواب کی خِلعتوں کی نوازش کرتا رہے گا اور حضور پُر نور صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کے دشمنوں پر ذلت و عذاب کے تازیانے اور کوڑے برساتا رہے گا اور یہ سب کے سب غیر متناہی ہیں یعنی ان کی کوئی انتہاء نہیں، اور غیر متناہی کی تفصیلات کا اِحاطہ اللہ تعالیٰ کا علم ہی کر سکتا ہے۔

علامہ نیشا پوری رَحْمَۃُ اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ اسی آیت کے ضمن میں فرماتے ہیں: تفصیلی دِرایت حاصل نہیں ہے۔(غرائب القرآن ورغائب الفرقان، الاحقاف، تحت الآیۃ:۹، ۱۱۸/۶)

اور علامہ اسماعیل حقی رَحْمَۃُ اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ لکھتے ہیں:- ممکن ہے کہ یہاں جس چیز کی نفی کی گئی ہے وہ تفصیلی دِرایت ہو، یعنی مجھے اِجمالی طور پر تو معلوم ہے لیکن میں تمام تفصیلات کے ساتھ یہ نہیں جانتا کہ دنیا اور آخرت میں میرے اور تمہارے ساتھ کیا کیا جائے گا کیونکہ مجھے (ذاتی طور پر) غیب کا علم حاصل نہیں۔

آپ رَحْمَۃُ اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ مزید فرماتے ہیں: اس آیت سے معلوم ہوا کہ حضورِ اَقدس صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کو مُبَلِّغ (یعنی بندوں تک اللہ تعالیٰ کا پیغام پہنچا دینے والا) بنا کر بھیجا گیا ہے اور کسی کو ہدایت دے دینا نبی کریم صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کی ذمہ داری نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ جسے چاہتا ہے ہدایت دیتا ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ غیبوں کا ذاتی علم اللہ تعالیٰ کے ساتھ خاص ہے جبکہ انبیاءِ کرام

